# ہمارے محاورے

ڈاکٹر سیفی پریمی

شمع پبلشنگ ہاؤس، جامعہ نگر، نئی دلّی

# ہمارے محاورے

ڈاکٹر سیفی پریمی

شمع پبلشنگ ہاؤس، جامعہ نگر، نئی دہلی ۲۵

# ہمارے محاورے اور کہاوتیں

مرتّب : ڈاکٹر سیفی پریمی
ناشر : شمن پبلشنگ ہاؤس۔ جامعہ نگر، نئی دہلی ۲۵
پروپرائٹر : نگار سیفی
کتابت : منشی بشیر الدین شمس گنج ۱۹۱۲ لال دروازہ دہلی ۶

اشاعت : ......... ستمبر ۱۹۷۷ء
قیمت : ۴/- چار روپے
تعداد : ۱۰۰۰ ہزار

تقسیم کار : مکتبہ جامعہ لمیٹڈ۔ جامعہ نگر نئی دہلی ۲۵



(جمال پرنٹنگ پریس۔ دہلی)

# فہرس

# پیش آہنگ

ہائی اسکول اور ہائر سکنڈری اسکول میں نویں جماعت سے اردو ادب کی تدریس شروع ہو جاتی ہے اس لیے طلبہ اور طالبات کو محاورہ، ضرب المثل، روزمرہ اور مقولہ وغیرہ کے صحیح مفہوم کو سمجھنا اور اُن کے نازک فرق کو ذہن نشین کرنا ضروری ہے اس کے بغیر تحریر کی مشق و مہارت قطعی بیسود ہے۔

اس سلسلے میں سب سے زیادہ دشواری جامعہ اُردو، ادیب علی گڑھ کے طلبہ کو پیش آتی ہے وہ سند یافتہ اور تجربہ کار اُستادوں کی رہنمائی سے بھی محروم ہیں۔ اُن کی سہولت کے لیے نمونے کے جملے پیش کیے گیے ہیں اور یہ اس کتاب کی نمایاں اور منفرد خصوصیت ہے۔

کتاب گھروں میں اس موضوع پر کوئی اچھی اور مبسوط کتاب نہیں ملتی چنانچہ اس ضرورت کے احساس نے مجھے یہ کتاب مرتب کرنے پر آمادہ کیا۔

مجھے بھروسا ہے کہ یہ کتاب اُردو کے لئے اساتذہ اور مبتدی شعرا کے لیے بھی ذہنی رفیق ثابت ہوگی۔

اہل نظر حضرات سے مفید مشوروں کا طالب ہوں۔ پہلا اڈیشن اکتوبر ۱۹۷۰ء میں چھپا تھا اب دوسرا اڈیشن اضافہ و ترمیم کے ساتھ پیش خدمت ہے۔

نیاز آگیں: سیفی پریمی (ایم۔اے، ایم ایڈ، پی، ایچ، ڈی)

جامعہ نگر، نئی دہلی، ۲۵

مئی ۱۹۷۶ء

# لفظ اور معنی

لفظ کے معنی تین طرح کے ہوتے ہیں۔

۱۔ لغوی ۲۔ اصطلاحی ۳۔ مجازی

لغوی: جس زبان کا لفظ ہو، اس کے جو لفظی معنی اس زبان کے اعتبار سے لغت میں لکھے ہوئے ہیں اُن کو لغوی معنی کہتے ہیں۔ اسی کا دوسرا نام حقیقی معنی یا اصلی معنی ہے۔ مثلاً:

مِنّت (احسان کرنا)۔ خاطر (دل)۔ رخصت (اجازت)

اصطلاحی: جب کوئی خاص گروہ کسی لفظ کو اُس کے اصلی معنی کے سوا کسی اور معنی میں استعمال کرنے لگتا ہے اور عوام و خواص میں وہ معنی رواج پا جاتے ہیں تو اس کو اصطلاحی معنی کہا جاتا ہے۔ مثلاً:۔

لفظ "نسخہ"۔ اس کے لغوی معنی ہیں "لکھا ہوا" ــــ لیکن طبیبوں کے یہاں کاغذ کے اُس پرچے کو کہتے ہیں جس پر دوائیں لکھ کر بیمار کو دی جاتی ہیں۔

مجازی: (غیر اصلی، غیر حقیقی، فرض کیا ہوا، فرضی، مُرادی)



اہلِ زبان کسی لفظ کو لغوی معنی کے سوا کسی اور معنی میں استعمال کر لیتے ہیں

تو اس کو مجازی معنی کہتے ہیں ۔ مثلاً :۔

سروِ سہی ، اس کے لغوی معنی ہیں ، سیدھا ، وہ سرو جس کی دونوں شاخیں سیدھی اوپر کو چلی گئی ہوں ۔ لیکن مجازاً "محبوب" کے معنی میں مستعمل ہے ۔

---

## محاورہ

دو لفظوں یا اُس سے زیادہ لفظوں کا وہ مجموعہ ہے جو مصدر سے مل کر اور اپنے حقیقی معنی سے ہٹ کر مجازی معنی میں بولا جائے ۔ مثلاً :۔

دھوکا کھانا ـــــ غم کھانا ـــــ یہاں "کھانا" کے اصلی معنی نہیں ہیں بلکہ مجازی معنی ہیں ـــــ اسی طرح ، آگ پانی میں لگانا ، جہاں لڑائی نہ ہوتی ہو وہاں لڑوا دینا ، متحمل مزاج کو بھڑکا دینا ، شرارت کرنا ، فتنہ اُٹھانا ) مجازی معنی ہیں ۔

کب شرارت سے باز آتے ہیں
آگ پانی میں وہ لگاتے ہیں

( داغ دہلوی )

محاورے کے استعمال میں مصدر کے جملہ مشتقات سے کام لیا جا سکتا ہے لیکن اس محاورے میں کسی قسم کے تصرف کرنے کا اختیار نہیں ہے ۔ مثلاً :۔

' سر سہرا رہنا ' ـــــ محاورہ ہے ۔ اُس کی بجائے ' سر پر سہرا رہنا ' نہیں کہیں گے ۔



زبان اُردو میں بعض جملے ایسے بھی ہیں جو محاورہ اور ضرب المثل دونوں

کا کام دیتے ہیں اور دونوں موقعوں پر بولے جاتے ہیں۔ مثلاً :۔
آٹھوں گانٹھ کمیت یا کمید : بڑے چالاک اور ہوشیار سے مراد ہے۔
یہ محاورہ، ضرب المثل کے طور پر بھی بولا جاتا ہے۔

---

# ضرب المثل

سوسائٹی کے اُس تجربے کی مختصر ترین صورت ہے جو اُس نے متعدد تجربات کے بعد حاصل کیا ہے یعنی ایک یا چند جملے جو عرصہ دراز سے کسی خاص موقع پر بطور مثال کے بولے جاتے ہیں اور اپنے لفظی معنی سے گزر کر کچھ اور معنی ادا کرتے ہیں اُن کو ضرب المثل کہتے ہیں۔

اصل میں ضرب المثل ایک جملہ تامہ ہوتا ہے اور اپنا ذاتی مفہوم ادا کرنے کے لیے کسی دوسرے جملے یا عبارت کا محتاج نہیں ہوتا۔ برخلاف اس کے محاورہ ایسا غیر تامّہ جملہ ہوتا ہے جو کسی دوسری عبارت کے بغیر اپنا مفہوم ادا نہیں کر سکتا ضرب المثل میں الفاظ کی تقدیم و تاخیر جائز ہے لیکن مصدر کے تمام مشتقات کے ساتھ استعمال کرنا جائز نہیں۔ مثلاً :

'ناچ نہ آئے آنگن ٹیڑھا'، ایک ضرب المثل ہے۔ اِس کی جگہ اگر یہ کہا جائے 'ناچ نہیں آیا، آنگن ٹیڑھا، بتا دیا ——— تو یہ تصرّف بیجا ہو گا۔

مختصر یہ کہ ضرب المثل وہ کہاوت ہے جس کو اہلِ زبان نے استعمال کیا ہو اور جو زبان زدِ عام و خاص ہو جائے۔

# روزمرّہ

ایک خاص قسم کی ترتیب الفاظ جس کو اہلِ زبان نے اپنایا ہو اور جس کے خلاف بولنا فصاحت کے منافی سمجھا جائے۔

(۱) روزمرّہ میں الفاظ اپنے حقیقی معنی دیتے ہیں۔ مثلاً:

'پانچ سات مرتبہ ہم تمھارے یہاں گئے' اگر پانچ سات پر قیاس کرکے کوئی کہے: 'تین پانچ مرتبہ ہم تمھارے یہاں گئے' تو یہ غلط ہوگا اس لیے کہ اہلِ زبان اس طرح نہیں بولتے۔

(۲) جملے کی جو ترتیب یا بندشِ الفاظ اُردو زبان میں مقرر ہے روزمرّہ میں اُس کی پابندی لازم ہے:

محبّت ہو کسی سے یا عداوت
مزا دے جائے گی جب دل سے ہوگی

(نسیم دہلوی)

یہ فقرہ روزمرّہ میں داخل ہے "کیا کہوں سال بھر میں ایک بار بھی بدایوں جانے کا موقع نہیں ملا" مگر اس کی جگہ یہ کہنا "سال بھر میں ایک بار بھی بدایوں جانے کا موقع نہ ملا" روزمرّہ کے خلاف ہے۔

(۳) جس طرح کسی خاص موقع پر اہلِ زبان بساختہ الفاظ یا فقرے کہہ جاتے ہیں اُن کو اُسی طرح استعمال کرنا ضروری ہے:

کیوں محبّت بڑھائی تھی تم نے
ہم گنہگار، بے گناہ ہو تم
(آتش لکھنوی)

گنہگار کا فعل (ہیں) حذف کرنا روزمرّہ کے مطابق ہے۔
اصل میں اہلِ زبان کی بول چال کے عام طرز کا نام روزمرّہ ہے۔ مثلاً:
سات آٹھ، پندرہ سولہ، پندرہ بیس روزمرّہ میں داخل ہیں۔
نثر یا نظم میں محاورہ استعمال نہ کیا جائے تو کوئی نقص لازم نہیں آتا
لیکن روزمرّہ کی پابندی نہ کرنے سے کلام، فصاحت کے درجے سے گرجاتا ہے۔

---

## مقولہ

اُس فقرے یا جملے کو کہتے ہیں جو عام کلیہ ہونے کے باعث یا عمدہ نصیحت ہونے کے سبب سے عام پسند ہو گیا ہو اس میں الفاظ اپنے حقیقی معنی دیتے ہیں۔ مقولہ میں قدامت کی شرط لازم نہیں آتی۔

(۱) با ادب، با نصیب، بے ادب بے نصیب۔
(۲) آپ جانیں اور آپ کا ایمان۔
(۳) آپ جانیں اور آپ کا کام
(۴) یوں کبھی دیکھا دوں کبھی دیکھ

# الف

آبرو اُتارنا: رسوا کرنا، ذلیل کرنا، بے عزّت کرنا۔

آبرو بنانا: عزّت پیدا کرنا، اعتبار پیدا کرنا۔

آبرو پہ پانی پھیر دینا: بے عزّت اور ذلیل کرنا، بے عصمت کرنا۔

آبرو خاک میں ملا دینا: بے عزّت کرنا، عصمت و ناموس کو برباد کرنا۔

آبرو رکھنا: عزّت اور ناموری کو قائم رکھنا، پَت بنائے رکھنا۔

آبرو کے پیچھے پڑنا: عزّت و حرمت کا دشمن ہونا، کسی کی عزّت کھونے کے در پے ہونا۔

آبرو کھونا: عزّت برباد کرنا۔ حرمت گنوانا، پَت کھونا۔

آتش کا پرکالہ: شریر، خوب صورت، فتنہ پرداز، چالاک

آج کدھر سے چاند نکلا: جب کوئی شخص بہت عرصے کے بعد ملے اس وقت بولتے ہیں۔

آدمی بننا: شائستہ ہونا، مہذّب ہونا، نیک و بد کی تمیز کرنا

آدمی کا شیطان آدمی ہے: آدمی، آدمی کی صحبت سے خراب ہو جاتا ہے۔

آدمیّت آنا: تہذیب آنا یا عقل آنا۔

آدمیّت اٹھ جانا: اچھی خصلتوں کا جاتا رہنا، تہذیب، تمیز، نیکی کا دور ہو جانا۔

آدمیّت سے گزر جانا: انسانیت کی باتیں چھوڑ دینا۔
آسمان زمین ایک کردینا: بہت کوشش کرنا۔ ہل چل ڈال دینا۔
آسمان سر پر اُٹھانا: شور وغل مچانا، اِترانا۔ آفت برپا کرنا۔
آسمان سے آگ برسنا: سخت گرمی پڑنا۔
آسمان سے تارے اتار لانا: دشوار و ناممکن کام کرنا
آسمان سے ٹکّر لینا: بہت اونچا ہونا، دگنے چوگنے سے مقابلہ کرنا۔
حیثیت سے بڑھ کر قدم رکھنا۔
آسمان کی سیر کرنا: خیالات کا دُور دُور پہنچنا
آگ بجھانا: جھگڑا مٹانا، غصّہ فرو کرنا۔ بھوک پیاس مٹانا۔
تسکین دینا۔
آگ بھڑکنا۔ آگ بھڑک اُٹھنا: لڑائی، حسد اور کینہ زیادہ ہونا
شوق بڑھنا، جلن بڑھنا۔
آگ پانی میں لگانا: نہ لڑنے والے آدمی کو لڑا دینا۔ دشمنی پیدا کرنا،
غصّہ دلانا
آگ پر تیل ڈالنا یا ٹپکانا: غصّے کو تیز کرنا۔
آگ پر لوٹنا: بے چین اور بے قرار ہونا۔ تڑپنا، رشک و حسد سے
جلنا۔
آگ تلووں سے لگنا: غصّہ آنا، رشک کی آگ سے جلنا



آگ ٹھنڈی کرنا: غصّہ ٹھنڈا کرنا۔ دشمنوں میں میل کرانا۔ فساد دور

فتنے کو دبانا ، لڑائی کو دور کرنا۔
آگ کا جاگ اٹھنا ۔ شوق بڑھ جانا ، فتنہ فساد دوبارہ بھڑکنا
آگ دبانا ، دابنا ۔ فتنہ فساد مٹانا ، غصّہ دور کرنا ۔
آگ سرد ہونا ۔ شوق باقی نہ رہنا ۔ فتنہ و فساد رفع ہونا
آگ سے پانی ہو جانا ۔ سخت مزاج کا نرم دل ہو جانا ۔ مشکل کام کا آسان ہو جانا ۔
آگ میں پانی ڈالنا ۔ غصّہ فرو کرنا ۔ لڑائی فساد مٹانا ۔
آگ میں کود پڑنا ۔ جان کی پروا نہ کرنا ۔ مصیبت یا بلا میں پڑنا ۔
آگا پیچھا دیکھنا یا سوچنا ؛ غور کرنا ، سوچنا ۔ انجام پر نگاہ کرنا ۔
آنتیں گلے میں آنا ۔ سخت مصیبت میں گرفتار ہونا ۔ کسی بلا میں پھنسنا ۔
آنتیں منہ کو آنا ۔ ناک میں دم آنا ، دم گھٹنا ۔
آنسو پونچھنا ۔ تسلی دینا ، دلاسا دینا ۔ زیادہ چیز کے بدلے تھوڑا عوض دینا ۔
آنکھ بند کر لینا ۔ بے حیائی کرنا ، غفلت کرنا ، بے مروّتی کرنا ۔
آنکھیں بنواؤ ۔ لیاقت پیدا کرو ، پرکھ اور پہچان سیکھو ، تمیز سیکھو ۔
آنکھ پیدا کرنا ۔ دیکھنے یا پرکھنے کی لیاقت پیدا کرنا ۔
آنکھ دیکھنا ۔ صحبت میں رہنا ۔ تعلیم پانا ۔ شاگردی کرنا ، مرید ہونا ۔
آنکھ روشن ہونا ۔ کسی کی ملاقات سے خوش ہونا ۔ صاحب اولاد ہونا ۔
آنکھ سے گرنا ؛ وقعت نہ رہنا ، بے عزّت ہونا ۔ ذلیل ہونا ۔

آنکھ کھلنا - حقیقتِ حال معلوم ہو جانا، ہوشیار ہونا۔
آنکھوں سے کام کرنا - بہت خوشی اور شوق سے کام کاج کرنا، دانش مندی سے کام کرنا۔
آنکھوں کے ناخن لو - دیکھنے کی لیاقت پیدا کرو۔ سمجھ پیدا کرو۔
آنکھوں میں چربی چھانا - مغرور ہونا - نیک و بد میں تمیز نہ ہونا -
ابرو پر میل نہ آنا - مستقل مزاج ہونا - صدموں اور تکلیفوں یا نقصان کی پرواہ نہ کرنا - ذرا بھی خیال نہ کرنا، بیحیائی اور بے شرمی کے لیے بھی بولتے ہیں
اگلے دفتر کھولنا - گزری ہوئی باتیں کرنا - پچھلی شکایتیں کرنا
اُلٹا پاسا پڑنا - ہار جانا، معاملہ اپنے خلاف ہونا، کوشش رائگاں جانا۔
اُلٹا دھڑا باندھنا - اپنی خطا کو دوسرے کے سر تھوپنا، خطا کرکے اُلٹی شکایت کرنا۔
اُلٹا سبق پڑھانا - خلاف بات سکھانا -
اُلٹی آنکھیں دکھانا - بے جا غصہ کرنا۔ خود ہی قصور کرنا خود ہی ناراض ہونا۔
اُلٹی پٹی پڑھانا - بہکانا، ورغلانا، برگشتہ کر دینا۔ برائی کرنا -
اُلٹی ٹانگیں گلے پڑنا - اپنی ہی باتوں سے خود قائل ہونا۔ اپنے داؤں سے خود پچھڑنا۔
اُلٹی گنگا بہنا - خلافِ دستور بات کرنا -
اُلٹی مالا پھیرنا - خلافِ دستور کرنا، اُکھڑی باتیں کرنا

اُلٹے بانس بریلی یا } خلاف معمول کام،
اُلٹے بانس پہاڑ چڑھے } بے فائدہ کام

الف سے بے نہ کہنا - کسی کو بُرا نہ کہنا - نا ملائم کلمہ زبان پر نہ لانا
الف کے نام بے نہیں جانتے - بالکل اَن پڑھ، قطعی جاہل -
انڈے اُڑانا - جھوٹ بولنا -
انڈے کا شہزادہ - وہ شخص جو گھر سے کبھی باہر نہ نکلا ہو - ناتجربہ کار، ناواقف

اوس پڑنا - بے رونق ہونا - شرمندہ ہونا -
اونچی ناک ہونا - عزّت و آبرو ہونا -
اوندھے مُنہ گرنا - شکست فاش کھانا، ندامت اٹھانا -
ایمان بغل میں دبانا - بے ایمانی کرنا - جھوٹ بولنا
اینٹ سے اینٹ بجانا - تباہ کرنا، ڈھانا، گرانا -
اینٹ کی خاطر مسجد ڈھانا - تھوڑے سے نفع کے لیے بہت بڑا دینی نقصان کرنا -

آبرو پر حرف آنا - عزّت میں فرق آنا - ذلیل ہونا -
اولاد کی بداطواری سے والدین کی آبرو پر حرف آتا ہے -
آب آب ہونا - شرمندہ ہونا - پانی پانی ہونا -
ایک صاحب فلم کی بہت برائی کیا کرتے تھے - ایک مرتبہ مجھے رات کے شو میں مل گئے بس کچھ نہ پوچھیے - آب آب ہو گئے

ابرو میں بل آنا: تیوری چڑھنا - غصّہ آنا -
کسی جلسے میں کوئی مقرر جذباتی تقریر کرتا ہے تو سامعین کی ابرو میں بل آجاتا ہے۔
آب ودانہ اُٹھ جانا۔ نوکری چھوٹنا - کہیں سے چلنے کا وقت آپہنچنا،
دُنیا سے کوچ کرنا۔
جیلمیر میں آٹھ برس بارش نہیں ہوئی - ہزاروں کسان مزدوروں کا
آب ودانہ اُٹھ گیا - اُنھیں دوسرے شہروں کو جانا پڑا -
اپنا اُلّو سیدھا کرنا - دوسرے کو فریب دے کر اپنا کام بنانا،
ٹرین اور بسوں میں بعض ایجنٹ گھٹیا دواؤں کا پرچار کرکے اپنا اُلّو سیدھا کرتے ہیں۔
اپنے ہاتھوں قبر کھودنا - اپنی بربادی آپ چاہنا -
ایشیا میں جنگ باز فوجی مداخلت کرکے اپنے ہاتھوں اپنی قبر کھود رہے ہیں -
اپنی آگ میں آپ جلنا - اپنے رشک وحسد یا غصّے سے آپ ہی متاثر ہونا
حاسد لوگ اپنی آگ میں آپ ہی جلتے ہیں -
اپنے پانو پر کھڑا ہونا: بغیر کسی کی امداد کے اپنا کام خود چلانا۔
اب ہندستان اپنے پانو پر کھڑا ہے
اپنے گریبان میں مُنہ ڈالنا: اپنے کیے سے شرمانا۔
دوسروں کی عیب جوئی کرنے والوں کو پہلے اپنے گریبان میں مُنہ ڈالنا چاہیے۔
اپنے پیروں پر آپ کلھاڑی مارنا - اپنا نقصان آپ کرنا -
سرکاری ملازمت چھوڑ کر اپنے پیروں پر آپ کلھاڑی
مار رہے ہیں۔

**اپنا راگ الاپنا - اپنے گُن گانا**

بھئی! تم ہمیشہ اپنا راگ الاپتے ہو۔ دوسرے کی نہیں سُنتے

**اپنا سا مُنہ لے کر رہ جانا۔ شرمندہ ہونا۔**

ایک صاحب کہتے تھے لفظ "شروعات" غلط ہے۔ میں نے سند پیش کردی۔ بیچارے اپنا سا مُنہ لے کر رہ گئے۔

**اپنے مُنہ میاں مِٹھو بننا - اپنی تعریف آپ کرنا**

بھائی! وہ احساسِ کمتری کا شکار ہے۔ اپنے مُنہ میاں مٹھو بنتا ہے۔

**اپنے حق میں کانٹے بونا۔ اپنے لیے خود نقصان کرنا۔**

اخبار میں اس کے خلاف بیان شایع کر کے تم اپنے حق میں کانٹے بو رہے ہو۔

**آٹھ آٹھ آنسو رونا۔ پھوٹ پھوٹ کر رونا۔ زار و قطار رونا۔**

زلزلے میں پورے خاندان کا صفایا ہو گیا ایک لڑکی بچ گئی۔ وہ آٹھ آٹھ آنسو رو رہی تھی۔

**آٹے دال کا بھاؤ معلوم ہونا۔ حقیقت معلوم ہونا۔**

میاں! ابھی آزادی ہے۔ عیش کیے جاؤ، شادی کے بعد آٹے دال کا بھاؤ معلوم ہوگا۔

**اِدھر کی دُنیا اُدھر ہونا: کچھ بھی ہو۔**

ادھر کی دنیا اُدھر ہو جائے۔ موقع پرست لوگوں کا ذہن نہیں بدلے گا۔

**اڈّا جمانا۔ مستقل طور پر رہنے لگنا۔**



چند برس پہلے چنبل کی گھاٹی میں ڈاکوؤں نے اپنا اڈا جما لیا تھا۔

آرام اُڑ جانا۔ چین جاتا رہنا۔
ہندوستان کے بٹوارے سے بیشتر خاندانوں کا آرام اُڑ گیا۔
آرزو کا خون ہونا۔ یاس ہونا۔ ناکامی کا سخت صدمہ ہونا۔
فرسٹ پوزیشن پانے میں دو نمبروں کی کمی رہ گئی۔ طالب علم کی آرزو کا خون ہو گیا۔
ارمانوں پر پانی پھیرنا۔ امیدیں پوری نہ ہونا۔
خاندان میں بزرگوں کے اختلافات نے نوجوانوں کے ارمانوں پر پانی
پھیر دیا۔
اُڑتی چڑیا پہچاننا۔ حقیقت معلوم کر لینا
میاں! ہم اُڑتی چڑیا پہچانتے ہیں۔ ہمیں معلوم ہے آپ شام کو
میرس روڈ کے چکر کیوں لگاتے ہیں۔
آس باندھنا۔ امیدوار ہونا، آسرا لگانا۔
الیکشن میں ہر ایک جماعت اپنی حکومت بنانے کی آس باندھے ہوئے ہوتی ہے۔
آس رکھنا۔ بھروسا رکھنا، امید رکھنا۔
تمام پڑوسی ایک دوسرے سے اچھے برتاو کی آس رکھتے ہیں۔
آس توڑنا۔ مایوس کرنا، مایوس ہونا۔
ہونہار بیٹے کی بے وقت موت نے غریب باپ کی
آس توڑ دی۔
آستین چڑھانا۔ کسی کام پر مستعد ہونا۔ مرنے مارنے پر تیار ہونا۔
لڑکا بگڑ چکا ہے۔ وہ ذرا سی بات پر آستین چڑھانے لگتا ہے۔

آسرا تکنا ۔ سہارا ڈھونڈھنا ۔
ہر شخص کو اپنی ذات پر بھروسا کرنا چاہیے دوسروں کا آسرا تکنا فضول ہے ۔

آسمان پر اُڑنا ۔ غرور کرنا، شیخی مارنا، بلند پروازی کرنا ۔
چھوٹوں کو بڑے عہدے مل جائیں تو وہ آسمان پر اُڑنے لگتے ہیں ۔

آسمان پر ٹوپی پھینکنا ۔ نہایت خوش ہونا ۔ فخر کرنا ۔
بھارت کیسری دنگل میں مہر دین پہلوان کی جیت پر دہلی کے باشندے آسمان پر ٹوپی پھینک رہے تھے ۔

آسمان زمین کے قلابے ملانا ۔ انتہائی کوشش کرنا ۔ محال کو ممکن کر دکھانا ۔
میرے دوست نے اپنی زندگی بنانے کے لیے آسمان زمین کے قلابے ملا دیے ۔

آستین کا سانپ ہونا ۔ وہ دشمن جو بظاہر دوست ہو ۔
ملا شور بازار افغانستان میں غازی امان اللہ خاں کی آستین کا سانپ تھا ۔ اس نے انگریزوں سے مل کر افغان حکومت کو تباہ کر دیا ۔

آسمان سے باتیں کرنا ۔ مکان کی بلندی کی تعریف میں بطور مبالغہ کہتے ہیں ۔
امریکہ میں چالیس منزلہ عمارتیں آسمان سے باتیں کرتی ہیں ۔

آسمان میں تھگلی لگانا ۔ دشوار کام کرنا ۔
نپولین بوناپارٹ نے یورپ کے بیشتر ملکوں کو فتح کر لیا تھا ۔ وہ آسمان میں تھگلی لگاتا تھا ۔

آسمان پر چڑھا کر اُتارنا ۔ عزت بڑھا کر گھٹانا



مشاعرے میں ایک شاعر کو مدعو کیا گیا اور خوب ہوٹنگ کی گویا آسمان

پر چڑھا کے اُتار دیا۔

آسمان پر دماغ ہونا۔ مغرور ہونا۔

اس کا دولت کی وجہ سے آسمان پر دماغ ہے

آفتاب لبِ بام ہونا۔ ہر چیز قریبِ زوال، سن رسیدہ آدمی کو بھی کہتے ہیں۔

بہادر شاہ کے زمانے میں مغل اقتدار آفتاب لبِ بام تھا۔

آفت کا پرکالہ۔ نہایت شوخ، چالاک اور تیز

وہ اتنی سی عمر میں آفت کا پرکالہ ہے۔ آگے دیکھیے کیا کرے گا۔

آفتاب کو چراغ دکھانا۔ تجربہ کار کو عقل بتانا۔ صاحبِ کمال کے آگے بے ہنروں کا کمال دکھانا۔

پروفیسر رشید احمد صدیقی کے سامنے طنز و مزاح پر گفتگو کرنا آفتاب کو چراغ دکھانا ہے۔

آگ میں پانی ڈالنا۔ غصّہ فرو کرنا، لڑائی فساد مٹانا۔

سماج کے بہتر لوگ ہمیشہ دوسروں کی بھلائی کے لیے آگ میں پانی ڈالنے کی کوشش کیا کرتے ہیں۔

آگ لگنے پر کنواں کھودنا۔ بے وقت کوشش کرنا۔ وقت کے بعد تدارک کرنا۔

ڈاکا پڑ جانے پر لوگ محلّے میں پہرا دینے لگے۔ گویا آگ لگے پر کنواں کھودا۔

آگ برسنا - بہت گرمی پڑنا۔
آج موسمِ گرما کا سب سے زیادہ سخت دن ہے آگ برس رہی ہے -
آگ سے کھیلنا - خوفناک کام کرنا۔
بھائی! روپے لے کر جھوٹی گواہی دینا آگ سے کھیلنا ہے۔
آگ بگولہ ہونا - بہت غصّہ ہونا۔
اس نے غالبؔ پر کتاب لکھ ڈالی ہے۔ میں نے کہا، تم غالبؔ کا شعر صحیح پڑھ بھی سکتے ہو۔ یہ سن کر وہ آگ بگولہ ہو گیا۔
اُلّو بنانا - بیوقوف بنانا، لبس میں کرنا۔
بعض کارکن اپنے افسروں کو خوشامد کر کے اُلّو بناتے ہیں۔
اُلٹے اُسترے سے مونڈنا - بڑی چالاکی سے ٹھگنا۔
دہلی میں منڈی کے ایجنٹ پردیسیوں کو اُلٹے اُسترے سے مونڈتے ہیں
اُلٹے پاؤں لوٹنا - فوراً واپس ہونا۔
دیکھو! یہ خط وہاں پہنچا کر اُلٹے پاؤں لوٹنا، مجھے سخت انتظار رہے گا۔
آنتوں کا قل ہو اللہ پڑھنا - نہایت بھوک لگنا۔
کبھی! تین بجنے والے ہیں، آنتیں قل ہو اللہ پڑھنے لگیں اب کھانا منگوائیے۔
آنچ آنا - صدمہ پہنچنا۔
والدین اپنی اولاد پر آنچ نہیں آنے دیتے۔
آنسو پی جانا - رام چندر جی کی ماں اپنے بیٹے کے بن باس کی خبر سن کر آنسو پی کر رہ گئیں۔

اندھیر کرنا۔ بے انصافی کرنا۔ غضب کرنا۔

بعض ملکوں میں سرمایہ داری نظام نے اندھیر کر رکھا ہے۔

آنکھوں پر ٹھیکری رکھنا: بے پرواہی کرنا۔ بے مروّت بن جانا۔

امیروں کو غریبوں کی کیا پروا، انھوں نے آنکھوں پر ٹھیکری رکھ لی ہے۔

آنکھ پھڑکنا۔ کسی خوشی یا غم کا شگون۔

بھائی! آج آنکھ پھڑک رہی ہے دیکھیے کیا ہوتا ہے۔

آنکھیں دکھانا۔ غصّہ ہونا، بے مروّتی کرنا۔

آج کل کام نکلنے کے بعد ہر ایک آنکھیں دکھاتا ہے۔

آنکھوں کا کاجل چُرانا۔ چوری میں بہت شاطر اور عیّار ہونا۔ کمال چالاکی۔

جیب کتروں سے بچنا ممکن نہیں۔ وہ آنکھوں کا کاجل چُرا لیتے ہیں۔

آنکھ کا پانی ڈھلنا۔ بے حیا ہونا

جس کی آنکھ کا پانی ڈھل گیا وہ ہر برائی کر سکتا ہے۔

آنکھوں کے آگے پھرنا۔ ہر وقت خیال میں رہنا۔ یاد آجانا۔

آج بھی دہلی کے جلسوں میں پنڈت نہرو کی صورت آنکھوں کے آگے پھرنے لگتی ہے۔

آنکھوں پر پردہ پڑ جانا۔ غافل ہونا، دھوکا کھانا۔ بے خبر ہونا۔

بعض والدین کی آنکھوں پر پردہ پڑ جاتا ہے وہ اولاد کی مناسب تربیت نہیں کر پاتے۔

آنکھوں پر دیوار اٹھانا ؛ جان بوجھ کر انکار کرنا۔ دیدہ و دانستہ انجان بننا۔
بدی کرنے والے نیکوں پر الزام لگاتے ہیں۔ کیا کمال ہے آنکھوں
پر دیوار اُٹھاتے ہیں۔

آنکھوں کا تیل نکالنا۔ دیدہ ریزی کا کام کرنا۔ باریک کام کرنا۔
اچھی کتاب لکھنے میں مصنّف کو آنکھوں کا تیل نکالنا پڑتا ہے

آنکھیں چار ہونا۔ نظر سے نظر ملنا۔ ملاقات ہونا۔
برسوں کے بعد چاندنی چوک دہلی میں اچانک ایک کلاس فیلو
سے آنکھیں چار ہوئیں۔

آنکھوں سے سلام لینا۔ مغرور رویہ اختیار کرنا۔
بڑا عہدہ پاکر وہ اپنے رفیقوں کو بھی بھول گیا۔ وہ آنکھوں
سے سلام لیتا ہے۔

آنکھوں پر چربی چھانا۔ بے حیا ہونا۔ بیباک ہونا۔
نوکری مستقل ہوتے ہی اس نے افسروں کا لحاظ کرنا چھوڑ دیا اس
کی آنکھوں پہ چربی چھا گئی ہے۔

آنکھوں سے دیکھنا۔ خود دیکھنا۔
کیا آپ نے اُسے فائل چراتے ہوئے اپنی آنکھوں سے دیکھا تھا۔

آنکھوں میں سلائی پھیرنا۔ اندھا کر دینا۔
غلام قادر روہیلے نے مغل تاجدار شاہ عالم کی آنکھوں میں سلائی پھیر
نے کا حکم دے کر غیر انسانی رویہ کا ثبوت دیا۔

آنکھ کھولنا - جاگنا - چیتنا - ہوشیار ہونا - خبر پڑنا -

اُردو اسکولوں کے بغیر زبان زندہ نہیں رہ سکتی - محبّانِ اُردو کو اب اپنی آنکھیں کھولنا چاہییں -

آنکھ کھلنا - چونچال ہونا، جنم لینا، متحیّر ہونا، ہوش سنبھالنا واقف ہونا -

کلی کی آنکھ کھُل جائے، چمن بیدار ہو جائے -

آنکھ کی پُتلی پھرنا - علامتِ مرگ کا ظاہر ہونا -

اب مریض میں کیا رکھا ہے - آنکھ کی پُتلی بھی پھر گئی -

آنکھوں میں جہان اندھیر ہونا - رنج کے مارے کچھ دکھائی نہ دینا - حزن و ملال میں غم کرنا -

اپنے اکلوتے بیٹے کی پھانسی کے بعد ماں کی آنکھوں میں جہان اندھیر ہو گیا -

آنکھوں میں رائی نون - نظرِ بد سے بچاؤ، دشمن کی آنکھیں پھوٹیں - (عورتوں کا محاورہ)

پڑوسن کی بچّی کو دیکھ کر ایک عورت نے کہا - " یہ تو چاند ہے!! " بچّی کی ماں نے کہا تمھاری آنکھوں میں رائی نون -

آنکھ اُٹھا کر نہ دیکھنا - بے پروائی ظاہر کرنا - مغرور ہونا -

ہم دہلی گئے تو ایک کلاس فیلو سے سکریٹیریٹ میں ملنے چلے گئے اُس نے آنکھ اُٹھا کر نہ دیکھا -



آنکھیں بچانا - دوسروں سے چھپ کر نکلنا -

وہ مجھ سے سو روپے قرض لے گیا تھا ابھی تک ادا نہیں کیے اور آنکھیں بچاتا ہے۔

آنکھیں بچھانا۔ خاطر و مدارات کرنا

اُس کے بلند اخلاق کا کیا کہنا! ہر مہمان کے لیے آنکھیں بچھاتا ہے۔

آنکھوں میں سرسوں پھولنا۔ نشہ میں ہونا

بھئی! اس کے قدموں میں لڑکھڑاہٹ ہے، بہکی بہکی باتیں کر رہا ہے۔ ضرور اُس کی آنکھوں میں سرسوں پھول رہی ہے۔

آنکھیں ٹھنڈی ہونا۔ دل خوش ہونا۔

مولانا ابوالکلام آزاد کی کتابیں دیکھ کر آنکھیں ٹھنڈی ہوگئیں۔

آنکھ کھلی کی کھلی رہ جانا۔ حیران رہ جانا

دہلی میں "جشن صدی" کی شاندار تقریبات دیکھ کر رجعت پرستوں کی آنکھیں کھلی کی کھلی رہ گئیں۔

آنکھوں میں دھول جھونکنا۔ آنکھوں دیکھے دھوکا دینا۔

میں نے آٹھ سیب تلوائے تھے اور تم نے لفافے میں سات رکھ دیے کہاں ہے آنکھوں میں دھول جھونکتے ہو۔

ایک آنکھ دیکھنا۔ ایک سا برتاؤ کرنا۔

اچھے اُستاد کی ایک پہچان یہ ہے کہ وہ اپنے شاگردوں کو ایک آنکھ دیکھتا ہے۔

اَن بَن ہونا۔ نا اتفاقی ہونا۔



پہلے بڑی دوستی تھی اب ان میں کافی اَن بَن ہوگئی ہے۔

انگشت بدنداں ہونا۔ حیرت سے دانتوں میں انگلی دبانا۔ حیران ہونا۔

بھوپیش گپتا کی تقریر سن کر سامعین انگشت بدنداں ہو جاتے ہیں۔

انگلی کانوں میں دینا۔ کسی کی بات نہ سننا۔

شادی کا ذکر چھڑتے ہی وہ انگلی کانوں میں دیتی ہے۔ اُسے کون سمجھائے۔

انگلی پر نچانا۔ اشاروں پہ چلانا۔

وہ افسر کس بات کا ہے۔ اس کے ماتحت اس کو انگلی پہ نچاتے ہیں۔

انگلیاں اُٹھنا۔ بدنام شخص کی طرف اشارہ۔

موقع پرست افراد پر ہر طرف انگلیاں اُٹھتی ہیں۔

انگلی پکڑ کر پہونچا پکڑنا۔ ذرا سا سہارا دیکھ کر پوری چیز کا دعوا کرنا۔

شروع میں کانگریس نے انگریزوں سے چند آئینی رعایتیں مانگیں اور رفتہ رفتہ مکمل آزادی کا مطالبہ کر دیا یعنی انگلی پکڑ کر پہونچا پکڑ لیا۔

آواز میں نمک ہونا۔ آواز میں درد ہونا

ہیمنت کمار کی آواز میں بڑا نمک ہے۔

آوازہ کسنا۔ مذاق اُڑانا

بھائی! اس کی عہدے سے عزت ہے شاعری سے نہیں۔ ہر مشاعرے میں لوگ اُس پر آوازہ کستے ہیں۔

اوسان خطا ہونا۔ گھبرا جانا۔

ڈاکوؤں کو دیکھ کر مالک مکان کے اوسان خطا ہو گئے۔

اوکھلی میں سر دینا۔ مشکل کام کرنے کا ارادہ کرنا

اب اوکھلی میں سر دے دیا ہے تو عمارت کو پورا ہی کرالو۔

آئینہ دکھانا۔ حقیقت ظاہر کرنا۔

اندرا گاندھی نے بیس۔ نکاتی پروگرام پیش کر کے دُنیا کو جمہوری ذہن کا آئینہ دکھادیا۔

آئینہ بنا دینا۔ حیران کر دینا۔

بدرالدین طیب جی نے علی گڑھ یونیورسٹی میں اپنی انتظامی صلاحیت دکھا کر پورے شہر کو آئینہ بنا دیا تھا۔

آئینہ بن جانا۔ حیران ہو جانا

تاج محل کا حُسن دیکھ کر انسان آئینہ بن جاتا ہے۔

اینٹ کا جواب پتھر سے دینا۔ دشمن کا مقابلہ بہادری سے کرنا۔

ہندوستان فسطائی طاقتوں کے مقابل اینٹ کا جواب پتھر سے دینے پر آمادہ رہتا ہے۔

ایک جان دو قالب۔ انتہائی دوستی، کمال اتحاد

پنڈت نہرو اور مولانا ابوالکلام آزاد میں اتنے گہرے تعلقات تھے گویا ایک جان دو قالب ہیں۔

ایڑھی چوٹی کا پسینہ ایک کرنا۔ سخت محنت کرنا۔

ایک طالب علم نے امتحان میں فرسٹ پوزیشن لانے کے لیے ایڑھی چوٹی کا پسینا ایک کر دیا۔

ایڑھی رگڑنا۔ بہت زیادہ بیمار پڑنا۔

اس نے شراب نوشی سے صحت تباہ کر لی اب ایڑھی رگڑ رہا ہے



بات کھُلنا۔ افشائے راز ہونا۔ بھید ظاہر ہونا۔
بات کھو دینا۔ ساکھ بگاڑ لینا۔
بات گھڑنا۔ جھوٹی بات بنانا۔ افواہ اڑانا
بات لگانا۔ کان بھرنا۔ غیبت کرنا۔
بات میں فی نکالنا۔ اعتراض کرنا۔ خرابی بتانا۔ عیب ظاہر کرنا۔
بال بیکا نہ ہونا۔ زرا بھی صدمہ یا دکھ نہ ہونا۔ بُرا اثر نہ ہونا۔
بال کی کھال نکالنا۔ نکتہ چینی کرنا۔ باریکی نکالنا۔ نقص ڈھونڈنا۔
بال و پر نکالنا۔ مخالفت کرنا، مقابلے پر آنا، شرارت کرنا۔



بانس پر چڑھانا۔ بدنام کرنا۔ تعریف کرنا۔

بانسوں اُچھلنا یا کودنا۔ نہایت خوش ہونا
بغلیں بجانا۔ کسی کے نقصان یا مصیبت پر خوش ہونا۔
بغلیں جھانکنا۔ شرمندہ ہونا، جواب نہ بن پڑنا۔
بھرم کھلنا۔ بھید ظاہر ہونا، اعتبار اُٹھنا، شہرت اور نام میں بٹّا لگنا
بات بنانا۔ حیلہ پیش کرنا۔
وہ کام کا آدمی نہیں ہے محض باتیں بناتا ہے۔
بات آنا۔ الزام آنا۔
اس کی ملازمت کے جھگڑے میں آپ کوئی مشورہ نہ دیجیے آپ پر مفت میں بات آئے گی۔
بات بڑھانا۔ جھگڑا پھیلانا۔
آپ کا جو جی چاہے کیجیے بات بڑھانے کی ضرورت نہیں۔
بات چلانا۔ ذکر چھیڑنا۔
ذرا آپ بھی اس کے بیاہ کی بات چلائیے۔
بات بگاڑنا۔ موقع کھونا، کام خراب کرنا۔
تم نے ساتھیوں کی مخالفت کر کے اپنی بات بگاڑ لی۔
باتوں میں آنا۔ فریب میں آنا۔
فلم اسٹڈیو میں کام ملنا بہت مشکل ہے۔ آپ اس کی باتوں میں نہ آئیے۔
بھری تھالی میں لات مارنا۔ قسمت سے ملی ہوئی چیز کو ٹھکرانا

تھیں بہت اچھی ملازمت مل گئی تھی۔ مگر بغیر ذمہ دارانہ کام کرکے

بھری تھالی میں لات ماری ہے۔

بازآنا۔ عادت چھوڑنا۔

جھوٹ بولنے پر اُسے گھر سے نکال دیا گیا مگر وہ اپنی حرکت سے باز نہیں آتا۔

بازی مارنا۔ فتح پانا۔

امریکہ، چاند پر پہنچنے میں بازی مار گیا۔

باسی کڑھی میں اُبال آنا۔ کسی رفتہ گزشتہ بات کا پھر اُبھرنا۔ مدت کے بعد کسی بات کا دھیان آنا۔

میرا تمھارا جھگڑا کل ختم ہو گیا تھا اب کیوں گرم ہو رہے ہو۔ باسی کڑھی میں اُبال آیا ہے۔

باغ باغ ہونا۔ نہایت خوش ہونا

سپریم کورٹ سے اندرا گاندھی کی کامیابی پر ہندوستانی عوام باغ باغ ہو گئے۔

بغلیں جھانکنا۔ لاجواب ہونا۔ جواب دینے کے لیے سوچ بچار اور ٹال مٹول کرنا۔

ایک صاحب ریسٹورینٹ میں فرما رہے تھے "یادوں کی برات" جوش ملسیانی کی مشہور کتاب ہے۔ میں نے کہا حضور! وہ جوش ملیح آبادی کی کتاب ہے۔ وہ بغلیں جھانکنے لگے۔

بال و پر نکلنا۔ اختیار سے باہر ہونا۔

شہر میں تعلیم پاتے ہی دیہاتی طلبہ کے بھی بال و پر نکلنے لگے ہیں۔

بال بیکا ہونا ۔ نقصان پہنچنا ، صدمہ پہنچنا ۔
اسکوٹر ایک بس سے ٹکرا گیا مگر کسی کا بال بیکا نہ ہوا ۔
بال بال بچنا ۔ تھوڑا سا بچ جانا ۔ متوقّع خطرے سے محفوظ رہنا ۔
ٹیکسی تیز جا رہی تھی ایک بچّہ سامنے آگیا ڈرائیور نے کمال کر دیا بچّہ بال بال بچ گیا ۔
بال کی کھال نکالنا ۔ بہت چھان بین کرنا ۔
تحقیق کا کام کرنے والے بال کی کھال نکالتے ہیں ۔
بلّیوں اُچھلنا ۔ بیحد خوش ہونا ۔
الیکشن میں کامیابی کا اعلان سن کر اس کے ساتھی بلّیوں اُچھلنے لگے
بھانجی مارنا ۔ دوسروں کے کام میں رکاوٹ پیدا کرنا ۔
بعض لوگ شادی کے طے شدہ رشتے میں بھانجی مارتے ہیں
بھانڈا پھوڑ دینا ۔ پول کھول دینا ۔
تم اس کو اپنا رازدار سمجھتے ہو ۔ وہ کسی دن تمہارا بھانڈا پھوڑ دے گا ۔
بیڑا اٹھانا ۔ عہد کرنا
۱۸۵۷ء میں باغیوں نے انگریزوں کو دیس سے نکالنے کا بیڑا اُٹھایا تھا ۔
بھیگی بلّی بتانا ۔ ٹالنا ، حیلہ کرنا ، عذر نامعقول کرنا ۔
سُست اور کم ہمّت لوگ ذرا سے کام میں بھی بھیگی بلّی بتلاتے ہیں ۔
بے پر کی اڑانا ۔ جھوٹی افواہ پھیلانا ۔ بات کو مبالغہ سے کہنا ۔
جنگ کے زمانے میں عموماً لوگ بے پر کی اُڑاتے ہیں ۔



بے پر اڑانا ۔ بیجا تعریفیں ۔

مرید اپنے پیروں کو بے پر عرشِ اعظم پر اُڑاتے ہیں

بے پیندی کا بدھنا۔ ڈھلمل یقین
بعض دانشور بھی بے پیندی کے بدھنے ہیں۔ وہ اپنے نظریے پر
ثابت قدم نہیں رہتے۔



پانی پانی کرنا۔ شرمندہ کرنا۔
پانی پانی ہونا۔ شرمندہ ہونا۔ نادم ہونا۔
پانی سر سے اونچا ہونا یا گزر جانا۔ سخت آفت نازل ہونا۔ کسی بات
کی انتہا ہو جانا معاملے کا طول پکڑ جانا۔
پانی کی لہریں گننا۔ ناممکن کام کرنا۔
پانی کر دینا۔ نہایت آسان کر دینا، غصّے کو ٹھنڈا کر دینا۔ ہر شخص
کے سمجھنے کے لائق کر دینا۔
پانْو توڑ کر بیٹھنا۔ مایوس ہونا، ہمّت ہارنا، صبر کرنا، کاہل



ہو جانا۔

پانْو نکالنا - سرکشی کرنا - باغی ہونا - حد سے باہر قدم رکھنا -
پانْو اڑانا - خواہ مخواہ کسی معاملے میں دخل دینا، بیچ میں بولنا -
پانْو پر پانْو رکھنا - بیروی کرنا - بے فکری سے بسر کرنا
پگڑی اُتارنا - بے عزّتی کرنا - دھوکا اور فریب دینا -
پگڑی اُچھالنا - ذلیل کرنا، ہنسی اُڑانا - مذاق کرنا -
پلکوں سے نمک چُننا - از حد مشکل کرنا -
پاسا پلٹنا - زمانہ بدل جانا - تدبیر کے خلاف واقع ہونا -
پتھر کا جگر پانی ہونا - سنگدل کو ترس آجانا -
پتھر کے تلے ہاتھ دبنا - مجبور ہونا - بے بس ہونا -
پرچھائیں سے ڈرنا - نفرت کرنا - صحبت سے متنفّر ہونا -
بہت ڈرنا -
پیٹ میں ڈاڑھی ہونا - بچپن میں بوڑھوں کی سی باتیں ہونا،
چالاک لڑکے کی نسبت بولتے ہیں
پیٹ میں گھسنا - اپنے مطلب کے لیے کسی کو دوست بنانا
پیوند میں پیوند مل جانا - نسل میں نسل مل جانا -
پاپڑ بیلنا - مشکلیں برداشت کرنا -
غریب بچوں کو اپنی تعلیم پوری کرنے میں بڑے پاپڑ بیلنا پڑتے ہیں -
پاک ہونا - بیباک ہونا - حساب بیباق ہونا - جھگڑے کا فیصلہ ہونا
پنڈت نہرو کی زندگی میں گوا کا قضیہ پاک ہو گیا -

پگڑی اُچھالنا ۔ بدنام کرنا ۔

ہم پیشہ لوگ بھی ایک دوسرے کی پگڑی اچھالتے رہتے ہیں ۔

پگڑی اُتارنا ۔ عزّت کھونا ۔

جذباتی لوگ اپنے محسنوں تک کی پگڑی اُتار لیتے ہیں ۔

پالا پڑنا ۔ واسطہ پڑنا ۔ بس میں آنا ۔

پردیس میں ہر طرح کے لوگوں سے پالا پڑتا ہے ۔

پلّے باندھنا دامن سے باندھنا ۔ شوہر و زوجہ کا زندگی میں ساتھ ہونا ۔

لڑکی میں ذرا سلیقہ نہیں ہے دیکھیے کس کے پلّے بندھتی ہے ۔

پانی پی پی کر کوسنا ۔ ہر وقت کوسنا ۔ سخت بددعا دینا ۔

بیوہ کی زمین پر ایک زمیندار نے قبضہ کر لیا وہ پانی پی پی کر کوستی ہے ۔

پانی پھیرنا ۔ مٹا دینا ۔

نالائق اولاد اپنے بزرگوں کے کارناموں پر پانی پھیر دیتی ہے ۔

پانی میں آگ لگانا ۔ شرارت کرنا ، فتنہ اٹھانا ۔

فرقہ پرستوں کے اخبار پانی میں آگ لگاتے ہیں ۔

پانی کی طرح بہانا ۔ حد سے زیادہ خرچ کرنا ۔

بعض لوگ شادی بیاہ میں روپیہ پانی کی طرح بہاتے ہیں ۔

پانی تک نہ مانگنا ۔ فوراً مر جانا ۔

ایکسیڈنٹ کے بعد اسے اسپتال پہنچایا گیا وہاں اس نے پانی تک نہ مانگا ۔

پانو باہر نکالنا ۔ آوارہ ہونا ۔
ماں باپ کی صحیح تربیت سے محروم بچے اپنے پانو باہر نکالتے ہیں ۔
پانو اکھڑ جانا ۔ ہار کر بھاگ جانا ، پیٹھ دکھانا ۔
پانی پت کی لڑائی میں ابراہیم لودی کے پانو اکھڑ گئے ۔
پانو پکڑنا ۔ خوشامد کرنا ۔
جیب کترے پکڑے جانے پر پولس کے پانو پڑتے ہیں ۔
پتھر بن جانا ۔ نہایت سنگدل ہونا ۔
سود خور میں انسانیت کا جذبہ باقی نہیں رہتا وہ پتھر بن جاتا ہے ۔
پھٹے میں پانو دینا ۔ دوسروں کے معاملے میں دخل دینا ۔
بس کنڈکٹر اور کسی مسافر میں حجت ہو جائے تو بعض مسافر پھٹے میں پانو دینے لگتے ہیں ۔
پرائے کندھے پر بندوق چلانا ۔ دوسرے کے بھروسے یا سہارے کام کرنا ۔
بعض لوگ کچھ دیکھنے کے شوقین ہوتے ہیں ۔ مگر پرائے کندھے پر بندوق چلاتے ہیں ۔
پر کا کبوتر بنانا ۔ ذرا سی بات کو بڑھا چڑھا کر کہنا ، نقل کو اصل کر کے بیان کرنا ۔
بعض اخباری نامہ نگار پر کا کبوتر بنا دیتے ہیں ۔
پھولوں میں تلنا ۔ نہایت آرام اور راحت سے زندگی بسر کرنا ۔
جہانگیر اپنی شہزادگی کے ایام میں پھولوں میں تلتا تھا ۔


پھولا نہ سمانا ۔ بہت خوش ہونا ۔

مقدمے میں جیت کر، وہ پھولا نہ سمایا۔

پہلو نکالنا۔ موقع نکالنا۔ مطلب پورا کرنا۔

مقدمے میں کامیابی کا کوئی پہلو نکالیے۔

پہاڑ ٹوٹ پڑنا۔ مصیبت میں پڑنا۔

رات کو زلزلہ آیا اور مخلوق پر پہاڑ ٹوٹ پڑا۔

پیٹ میں چوہے دوڑنا۔ بہت بھوک لگنا۔

اب تو پیٹ میں چوہے دوڑنے لگے گھر جاتے ہیں کھانا کھا کر ہوش آئے گا۔

پیٹھ ٹھوکنا۔ حوصلہ بڑھانا۔ شاباش دینا۔

ہاکی میچ میں گول کرتے پر ساتھیوں نے کیپٹن کی پیٹھ ٹھوکی۔

پیٹھ توڑنا۔ ہمت توڑنا، ناامید ہونا۔

اکلوتے بیٹے کی موت نے بوڑھے باپ کی پیٹھ توڑ دی۔

پیٹھ پر ہونا۔ حمایت پر ہونا۔ مددگار ہونا۔

سوشلسٹ ملکوں کا ہندوستان کی پیٹھ پر ہونا نیک شگون ہے۔

پیٹھ پیچھے ڈال دینا۔ بے پروائی کرنا۔

بعض لوگ باتیں زیادہ کرتے ہیں اور اپنے فرائض منصبی کو پیٹھ پیچھے ڈال دیتے ہیں۔

پیٹھ پیچھے کہنا۔ غیبت کرنا، بدگوئی کرنا۔

مکار اور بزدل لوگ اپنی عزت بڑھانے کے لیے پیٹھ پیچھے دوسروں کو برا کہا کرتے ہیں۔

پیٹھ نہ لگنا۔ آرام نہ پانا، بے قرار رہنا۔

انسان کو زندگی بھی ایک دن کی یاد آجاتی ہے جب کہ بستر ... پیٹھ

بستر سے نہیں لگتی۔



تارے توڑنا ۔ ایسا کام کرنا جو دوسروں سے نہ ہو سکے ۔
تارے نظر آنا ۔ حیرت زدہ ہونا ۔ خوف زدہ ہونا ۔
تقدیر پر چھوڑنا ۔ کسی معاملے میں تدبیر نہ کرنا ۔
تقدیر جاگنا ۔ بھلے دن آنا ۔ بخت کا یاور ہونا ۔
تقدیر جوان ہونا ۔ وقت کا موافق ہونا ۔
تقدیر کا بل نکل جانا ۔ بدبختی دور ہونا ۔ بُرے دن نکل جانا ۔
تلوار عرش پر جھولنا ۔ تیغ زنی کی شہرت ہونا ۔ ایک قسم کی تعلّی سے
مراد ہوتی ہے ۔
تلوار کا پانی پلانا ۔ تلوار سے قتل کرنا ۔
تنکا اتارنا ۔ کسی پر خفیف احسان کرنا ۔ تھوڑا سا احسان کرنا ۔
تنکے چُننا ۔ بدحواس ہو جانا ۔
تھل بیڑا نہ لگنا ۔ ٹھکانا نہ لگنا ۔ سہارا نہ ملنا ۔
تین پانچ کرنا ۔ جھگڑا کرنا ۔ تکرار کرنا ۔ فریب دینا ۔

تین تیرہ کرنا۔ تتر بتر کرنا۔ منتشر کرنا۔ خرچ کر دینا۔
تیور پہچاننا۔ نظر پہچاننا، قیافے سے مزاج اور حالت کی شناخت کرنا
تیوری کی گانٹھ کھلنا۔ رنجش مٹنا۔
تیوری میں بل پڑنا۔ آزردگی اور خفگی کی علامت ظاہر ہونا۔
تارے گننا۔ نہایت پریشانی میں رات کاٹنا۔
سل اور دق کے مریض کو رات بھر تارے گننا پڑتے ہیں۔
تاک رکھنا یا لگانا۔ گھات میں رہنا۔ ہمیشہ جستجو میں رہنا۔
جیب کترے بس میں مسافر کی تاک لگائے رہتے ہیں۔
تختہ پلٹنا۔ تباہ و برباد کرنا۔
تاتاریوں نے وسط ایشیا کا تختہ پلٹ دیا تھا۔
ترکی تمام ہونا۔ خاتمہ ہونا۔ شیخی جاتی رہنا۔
کمال اتاترک اور عصمت انونو کی قیادت کے بعد ترکوں کی ترکی تمام ہوگئی۔
تعریف کے پل باندھنا۔ بہت تعریف کرنا۔
نہ تمھارا بڑا عقیدت مند ہے۔ تعریف کے پل باندھتا ہے۔
تقدیر کا پلٹا کھانا۔ بد نصیب ہونا۔ بد نصیبی دور ہونا۔
مزدور کی تقدیر نے پلٹا کھایا۔ اس کے نام لاٹری نکل آئی۔
تکیہ کرنا یا ہونا۔ بھروسا کرنا یا ہونا۔
مشترکہ خاندان میں لوگ ایک ہی شخص کی کمائی
پر تکیہ کرتے تھے۔

تِل دھرنے کو جگہ نہ ہونا۔ بہت بھیڑ ہونا۔
چاندنی چوک دہلی میں اندرا گاندھی کی تقریر کے وقت وہ عالم تھا
کہ تِل دھرنے کو جگہ نہ تھی۔

تلوے دھو دھو کے پینا۔ اطاعت کرنا۔
سعادت مند بہو اپنی خوشدامن کے تلوے دھو دھو کر پیتی ہے۔

تلوے چاٹنا۔ خوشامد کرنا
نااہل لوگ اپنے افسروں کے تلوے چاٹ کر زندگی گزارتے ہیں

تنکا سر سے اُتارنا۔ کسی کے ساتھ معمولی احسان کرنا۔
وہ نہایت خودغرض انسان ہے۔ تنکا سر سے اُتارنے کو تیار نہیں۔

تہ کو پانا یا پہنچنا۔ حقیقت دریافت کرلینا۔
تجربہ کار آدمی فوراً معاملہ کی تہ کو پہنچ جاتا ہے۔

تین حرف بھیجنا۔ لعنت بھیجنا۔
ہم انسان دوست ہیں۔ فرقہ پرستوں پر تین حرف بھیجتے ہیں۔

تیور بدل جانا۔ محبت اور التفات نہ رہنا، بگڑ جانا۔
سیاست پر گفتگو کرتے کرتے اس کے تیور بدل گئے اور فساد پر آمادہ ہوگیا

تین تیرہ ہونا۔ تتر بتر ہونا
ملک کے بٹوارے سے خاندان کے خاندان تین تیرہ ہوگئے

تین پانچ کرنا۔ بیکار بات کرنا۔
زیادہ تین پانچ کرنے کی ضرورت نہیں۔ دماغ درست کردوں گا



ٹامک ٹوئیے مارنا۔ اٹکل پر چلنا، اندازے پر چلنا۔

ٹانکے ادھیڑنا۔ حقیقت کھولنا۔ قلعی کھولنا۔ عاجز کرنا۔

ٹس سے مس نہ ہونا۔ ذرا نہ پسیجنا۔ متاثر نہ ہونا۔ بالکل متحرک نہ ہونا۔

ٹکا سا جواب دینا۔ صاف جواب دینا۔ مطلق انکار کر دینا۔

ٹکسال میں دھکا لگ جانا۔ بہت خرچ ہو جانے کی جگہ طنزاً کہتے ہیں۔

ٹکے گز کی چال چلنا۔ میانہ روی اختیار کرنا۔ کفایت شعاری سے بسر اوقات کرنا۔

ٹوپی سے بھی مشورہ کرنا چاہیے۔ بے مشورہ کوئی کام نہیں کرنا چاہیے۔

ٹھنڈا کر کے کھانا۔ سوچ سمجھ کر کوئی کام کرنا۔

ٹھنڈا گرم دیکھنا۔ [illegible] تجربہ کار ہونا۔

ٹیڑھے توے کی روٹی - بڑا مشکل کام
ٹائیں ٹائیں فش - شور وغل زیادہ اور نتیجہ کچھ نہیں
آپ اپنا کاروبار سنبھالنے کو اتنے مشورے لیتے ہیں منصوبے بناتے ہیں - مگر
پھر ٹائیں ٹائیں فش -
ٹپک پڑنا - یکایک آجانا -
جون کی تعطیل میں بڑی بوریت محسوس ہو رہی تھی اسی اثنا میں چند مہمان ٹپک پڑے -
ٹٹی کی آڑ میں شکار کھیلنا - کسی نامعلوم حیلے سے کوئی بُرا کام کرنا -
بعض بڑے عہدیدار کبھی رشوت لیتے ہیں مگر وہ ٹٹی کی آڑ میں شکار کھیلتے ہیں -
ٹس سے مس نہ ہونا - ذرا نہ سرکنا -
تمام گھر نے سمجھایا کہ وقت پر داخلہ کا فارم لے آؤ مگر وہ ٹس
سے مس نہ ہوا -
ٹکا سا جواب دینا - صاف جواب دینا - بدزبانی سے جواب دینا -
ہم نے پہلے ہی کہا تھا کہ وہ قرض نہیں دے گا - دیکھا ٹکا سا جواب دے دیا -
ٹکٹکی باندھنا - برابر دیکھے جانا -
شکاری اپنے شکار کی طرف ٹکٹکی باندھے رہتے ہیں -
ٹھکانا لگنا - ملازمت مل جانا -
وہ دو دن بھی دل لگا کر کام نہیں کرتا - اس کا کہیں ٹھکانا لگنا مشکل ہے -
ٹھنڈے ٹھنڈے سدھارنا - چپ چاپ چلے جانا -
بس اب ٹھنڈے ٹھنڈے سدھاریے - آپ سے زیادہ گرانا ہے ہیں

ملے گا۔

ٹوہ لینا۔ پتا لگانا۔ دوسرے کا ارادہ دریافت کرنا۔
انٹرویو سے پہلے کمیٹی کے ممبروں کی ٹوہ لینا چاہیے۔

ٹوہ میں لگنا یا رہنا۔ تفتیش و دریافت میں رہنا۔
پولس ، مفرور مجرم کی ٹوہ میں لگی رہتی ہے۔

ٹوپی اُچھالنا۔ خوشی ظاہر کرنا۔
نواب پٹودی نے کرکیٹ فیلڈ میں قدم رکھا اور لوگ
ٹوپیا اُچھالنے لگے۔

ٹوپی بدلنا۔ کسی کو بھائی بنانا، نہایت اتحاد پیدا کرنا ہے
وہ دونوں خاندانی رشتے سے بھائی نہیں ہیں بلکہ ٹوپی
بدل لی ہے۔

# ج

جامہ پہن لینا۔ کسی کا طرفدار ہونا۔ ہمہ تن کسی کا مدّاح ہونا۔

جامہ سے باہر ہونا۔ آپے سے باہر ہو جانا۔ خوشی یا غصّہ سے۔

جامہ میں پھولا نہ سمانا۔ نہایت خوش ہونا۔ فرطِ خوشی سے آپے میں نہ رہنا۔

جان پر جوکھم آنا۔ جان پر مصیبت آنا۔

جان کھپانا۔ فکر کرنا۔ بہت مشقّت اٹھانا۔

جگر سے دھواں اُٹھنا۔ کمال صدمہ ہونا

جگر کباب ہونا۔ کسی ناپسندیدہ امر سے غم و غصّہ کھانا۔

جگر لہو کرنا۔ ہمّت توڑ دینا۔ کمال صدمہ پہنچانا۔

جنگل میں منگل ہونا۔ ویرانے میں رونق ہونا۔ ویرانے میں عیش و عشرت کا سامان مہیا ہونا۔

جواب دے دینا۔ بالکل انکار کر دینا، چھوڑ دینا۔

جونپور کا قاضی۔ بیوقوف، احمق، نادان۔

جوہر کھلنا۔ اصلیت معلوم ہونا۔ برائی بھلائی معلوم ہونا۔ ہنر ظاہر ہونا



جھنڈے تلے کی دوستی۔ چند روزہ دوستی۔ الفاظی دوستی،

راستے کی جان پہچان ۔

جی اُچاٹ ہونا ۔ جی نہ لگنا ۔ طبیعت ہٹ جانا ۔

جی چھوٹنا ۔ بددل ہونا ۔ ناامید ہونا ۔ ہمّت ٹوٹنا ۔

جھاڑو دینا یا پھیرنا ۔ سب کچھ لوٹ لینا ۔ تباہ و برباد کرنا ۔

چوروں نے اُس کے مکان میں جھاڑو پھیر دی ۔

جان جوکھوں میں ہونا ۔ خطرے میں جان پڑنا ۔

آج کل دیہات میں مالداروں کی جان جوکھوں میں ہے

جامے سے باہر ہونا ۔ غصّہ ہونا ۔ مارے خوشی کے پھولے نہ سمانا ۔

کونسلر بنتے ہی وہ تو جامے سے باہر ہو گیا ۔

جان کھانا ۔ تنگ کرنا ۔ عاجز کرنا ۔

وہ ہر وقت میری جان کھاتا ہے اُسے علی گڑھ ہی داخلہ لینے دیجیے ۔

جان لڑانا ۔ پوری کوشش کرنا ۔

یونی ورسٹی کورٹ کے چناؤ میں آپ ضرور حصّہ لیجیے ۔ ہم سب کامیابی کے لیے جان لڑا دیں گے ۔

جان میں جان آنا ۔ اطمینان ہونا ۔

بچّے ہاکی میچ دیکھنے گئے تھے خبر ملی کہ وہاں جھگڑا ہو گیا ۔ وہ واپس آ گئے تو جان میں جان آئی

جھانسا دینا۔ بہکانا۔

یہ جھانسا کسی اور کو دینا۔ میں قرض کی گندگی میں پڑنا نہیں چاہتا۔

جان پر کھیلنا۔ جان دینا۔

عبدالحمید نے جان پر کھیل کر ہندوستانی فوج کی آبرو رکھی۔

جان سے ہاتھ دھونا۔ زندگی ختم ہونا۔

گاندھی جی کو اتحاد کی خاطر جان سے ہاتھ دھونا پڑے۔

جلے پھپھولے پھوڑنا یا توڑنا۔ شکایت آمیز باتوں سے دل کا بخار نکالنا۔

بعض لوگ چائے کی دکان پر اپنے مخالف کے خلاف باتیں کر کے جلے پھپھولے پھوڑتے ہیں۔

جُل دینا۔ دھوکا دینا، فریب دینا۔

ایک شخص ایک مشہور فرم کا ایجنٹ بن کر آیا۔ پیشگی رقم وصول کی اور کئی تاجروں کو جُل دے گیا۔

جنگل میں منگل ہونا۔ جنگل میں بہار ہونا۔ ویرانے میں عیش و عشرت کا سامان ہونا۔

دہلی میں بُدھا پارک بننے سے جنگل میں منگل ہو گیا۔

جواب دے دینا۔ انکار کر دینا۔

وہ اپنی لڑکی کا رشتہ وہاں نہیں کریں گے انھوں نے جواب دے دیا۔

جوتیوں میں دال بٹنا۔ خلوص باقی نہ رہنا۔ آپس میں نا اتفاقی ہونا۔

خاندان میں کوئی بزرگ نہیں رہا اب جوتیوں میں دال بٹ رہی ہے۔

[illegible]



سرکاری نوکری چھوڑ کر رنگنگ جرنلسٹ بننے کا جنون سوار ہوا۔

تھا۔ اب حضور جوتیاں چٹخاتے پھرتے ہیں۔

# چ

چنگاری چھوڑنا۔ لڑائی کرانا۔ فتنہ انگیزی کرنا۔
چوکڑی بھولنا۔ گھبرا جانا۔ تیزی جاتی رہنا۔
چوٹ کھانا۔ صدمہ اٹھانا۔
چور کا شاہد چراغ۔ بھید کھول دینے والے کی نسبت بولتے ہیں:
چھاتی پر مونگ دلنا } کسی کے سامنے ایسا بُرا فعل کرنا جو اس کو
چھاتی پر کودوں دلنا } بہت ناگوار ہو۔
چیں بولنا۔ ہار ماننا۔ مات کھانا۔
چیں چپڑ کرنا۔ جھگڑا کرنا۔ تکرار کرنا۔
چاٹ لگنا۔ عادت پڑنا۔
بچوں کو شروع سے پکچر دیکھنے کی چاٹ لگ جاتی ہے۔
چھاپا مارنا۔ رات کو چھپ کر حملہ کرنا۔ دشمن پر اچانک لوٹ پڑنا۔
گوریلا دستے رات میں چھاپے مارتے ہیں۔

**چھاتی پر مونگ دلنا** ۔ ستانا ، دق کرنا ۔
بیوہ کا لڑکا کچھ نہیں کرتا ماں کی چھاتی پر مونگ دلتا ہے ۔

**چھاتی پر سانپ لوٹنا** ۔ حسد سے جلنا ۔ رنج و صدمہ گزرنا ۔
وہ بڑی حاسد ہے پڑوسن کے گھر ٹیلی وژن لگنے سے اس کی چھاتی پر سانپ لوٹ گیا ۔

**چادر سے باہر پانو پھیلانا** ۔ حیثیت سے بڑھ کر خرچ کرنا ۔
اپنی آمدنی پر نظر رکھیے ۔ چادر سے باہر پانو پھیلانا اچھا نہیں ۔

**چار چاند لگ جانا** ۔ قدر بڑھ جانا ۔ عالی رتبہ ہونا ۔
ڈاکٹر ذاکر حسین ذہین انسان تھے ۔ صدر جمہوریہ بن کر ان پر چار چاند لگ گئے ۔

**چار انگلیاں سر پر نہ رکھنا** ۔ سلام تک نہ کرنا ۔
اس کے بچوں نے چار انگلیاں سر پر نہ رکھنے کا تہیہ کیا ہے ۔

**چاند کا کھیت کرنا** ۔ چاند کا اچھے طور سے نکلنا ۔
چودھویں رات کو دریا کے کنارے چاند کا کھیت کرنا روح میں نغمہ پیدا کر دیتا ہے ۔

**چاند پر تھوکنا** ۔ بے گناہ پر الزام لگانا ۔
اندرا گاندھی پر ڈکٹیٹر شپ کا الزام لگانا چاند پہ تھوکنا ہے ۔

**چاندی کا جوتا مارنا** ۔ رشوت دینا ۔
میاں ! چاندی کا جوتا مارنے سے کام تو بنتے ہیں مگر یہ سماجی جرم ہے اور ایک دن منہ کالا ہو جاتا ہے ۔

چٹکیاں لینا۔ مذاق کرنا۔
اسرار الحق مجاز کا کیا کہنا۔ ساتھیوں کی وہ چٹکیاں لیتا تھا کہ مزا آجاتا تھا۔
چٹکیوں میں اڑانا۔ خاطر میں نہ لانا۔ باتوں میں اڑانا۔
آج کل کے نوجوان اپنے بڑوں کو چٹکیوں میں اڑاتے ہیں۔
چھٹی کا دودھ یاد آنا۔ مصیبت میں گزرا ہوا عیش یاد آنا۔
نوابوں، رجواڑوں نے برطانوی دور میں بڑے مزے اڑائے تھے اب چھٹی کا دودھ یاد آگیا۔

چراغ پا ہونا۔ خفا ہونا۔
اندرا گاندھی کی تقریروں سے مغربی طاقتیں بڑی چراغ پا ہیں۔
چراغ سحری ہونا۔ موت کے قریب ہونا۔
کئی بزرگ شاعر اب چراغ سحری ہیں۔
چراغ تلے اندھیرا۔ منصف حاکم کے نزدیک ظلم ہونا۔
برطانوی دور میں کاندو کے نالے پر مسافر لٹے جاتے تھے۔ چراغ تلے اندھیرا تھا۔
چراغ لے کر ڈھونڈنا۔ بہت تلاش کرنا۔
ایسی سلیقہ مند اور خوبصورت لڑکی چراغ لے کر ڈھونڈنے پر نہیں ملے گی۔

چھکے چھوٹ جانا۔ گھبرا جانا، حواس گم ہو جانا۔
۱۸۵۷ء کی بغاوت میں انگریزوں کے چھکے چھوٹ گئے۔

چونچال ہونا۔ بچے کا ہوشیار ہونا۔ پھرتیلا ہونا۔
ماشاءاللہ! اب تو آپ کی بچی چونچال ہے۔
چوکڑی بھولنا۔ گھبرانا، مناسب تدبیر بھولنا۔
وہ بڑا آزاد منش تھا، گرہستی میں پھنس کر چوکڑی بھول گیا۔
چولی دامن کا ساتھ ہونا۔ ہر وقت ساتھ رہنا۔
مولانا محمد علی جوہر اور میر محفوظ علی بدایونی کا اخبار ہمدرد میں چولی دامن کا ساتھ رہا ہے۔
چہرہ پر ہوائیاں اڑنا۔ خوف یا رنج سے چہرہ کا رنگ زرد ہو جانا۔
پولس نے اس کے یہاں سے گانجا برآمد کیا تو چہرہ پر ہوائیاں اڑنے لگیں۔
چیونٹی کے پر نکلنا۔ مصیبت یا موت کے دن آنا۔
ان کے صاحبزادے نے فلیش کھیلنا اور شراب نوشی شروع کر دی
ہے اب چیونٹی کے پر نکل رہے ہیں۔
چھینکتے ناک کٹنا۔ ذرا سی بات پر خفا ہو جانا۔
نظام حیدرآباد کے دربار میں اہلِ قلم کی چھینکتے ناک کٹتی تھی۔
چھینٹا دینا۔ فریب دینا۔ الجھ دینا۔
جگر مرادآبادی نے شراب پینے سے توبہ کر لی تھی۔ اس لیے کہ ان کی
بیوی نے کوثر کے پانی کا چھینٹا دے دیا تھا
چھینٹے چلنا۔ طعنے دیے جانا۔
مجلسوں میں خواتین کے جمع ہونے پر ان میں باہم خوب
چھینٹے چلتے ہیں

چھینٹوں میں آنا۔ دم میں آنا، فقروں میں آنا۔
ہم نے زندگی میں بہت تجربے کر لیے آپ کو وزارت کا خواب مبارک! بندہ ایسے چھینٹوں میں آنے والا نہیں۔

# ح

چلو وے مانڈے سے کام۔ اپنا بھلا چاہنا کوئی مرے یا جیے۔
حمام میں سب ننگے۔ اس فعل کی نسبت بولتے ہیں جس میں اکثر آدمی مبتلا ہوں۔
حاتم کی قبر یا گور پر لات مارنا۔ مفلسی کی حالت میں سخاوت کرنا بہت بڑا سخی ہونا۔
میاں! اپنا گزارا ہی مشکل ہے۔ حاتم کی قبر پہ لات مارنے کی کوشش کیجیے

خاک چھاننا ۔ آوارہ پھرنا، بہت جستجو کرنا، بے فائدہ کوشش کرنا۔
قلمی نسخوں کی تلاش میں بڑی خاک چھاننا پڑتی ہے ۔

خاک ڈالنا ۔ کسی ناگوار بات کو بھلا دینا ۔ چھپانا ۔
اس نے بے ایمانی کر کے زیادہ نفع حاصل کر لیا اب خاک ڈالیے
اس کو شریکِ کار نہ بنایئے ۔

خاک میں ملنا ۔ تباہ و برباد ہو جانا ۔
بہادر شاہ ظفر کے بعد مغل سلطنت کی تمام چمک دمک خاک میں مل گئی ۔

خاکا اُڑانا ۔ ذلیل کرنا ۔ کسی کی روش اور انداز اپنے میں پیدا کرنا ۔
بڑی شخصیتوں کا خاکا اُڑا کر وہ اپنی اہمیت جتاتا ہے ۔

خبر لینا ۔ پٹائی کرنا ۔
خوب شرارتیں کیے جاؤ ۔ شام کو تمہارے ڈیڈی ایسی خبر لیں گے کہ
دو دن پلنگ پر پڑے رہو گے ۔

خدا کے گھر سے پھرنا ۔ مرتے مرتے بچنا ۔
مشہور افسانہ نگار کرشن چندر پر حرکت قلب کا دورہ پڑا مگر سلمیٰ صدیقی
کی نگہداشت کے باعث وہ خدا کے گھر سے پھرے ہیں ۔

خدا لگتی کہنا ۔ انصاف کی بات کہنا ۔
بنا بی! یہ سچ ہے، جائداد پہ آپ کا حق ہے مگر با اثر لوگوں کے مقابل
خدا لگتی کہنے کی کس میں جرأت ہے ۔

خس کم [illegible] ۔ [illegible] شخص کے مرنے یا دفع ہونے پر بولا جاتا ہے ۔

شومبے نے لوممبا کا خون کیا تھا۔ اب وہ مارا گیا۔ اچھا ہوا خس کم جہاں پاک۔

خمیازہ اٹھانا۔ بُرے کام کا نتیجہ پانا۔ شرمندہ ہونا۔

زندگی میں انسان کو اپنی ہر لغزش کا خمیازہ اٹھانا پڑتا ہے۔

خون سفید ہونا۔ بے مروّت ہوتا۔

تخت و تاج کے لالچ میں تاجداروں کا خون سفید ہو جاتا ہے، وہ اپنے رشتہ داروں کو بھی قتل کرا دیتے ہیں۔

خون کا پیاسا ہونا۔ جانی دشمن ہونا۔

آج کل فرقہ پرست اور امریکی پٹھو۔ دونوں اندرا گاندھی کے خون کے پیاسے ہیں۔

خون کا گھونٹ پینا۔ ضبط کرنا

پرائیویٹ کالجوں میں منتظمین کی نازیبا حرکتیں دیکھ کر بیچارے کارکن خون کا گھونٹ پی کر رہ جاتے ہیں

خون لگا کر شہیدوں میں ہونا۔ تھوڑا سا کام کر کے بڑے کارگزاروں میں شامل ہونا۔

نامور لوگ اُردو کی حمایت میں محض تقریریں جھاڑتے ہیں عملی اقدام سے کتراتے ہیں یعنی خون لگا کر شہیدوں میں داخل ہو جاتے ہیں۔

خیالی پلاؤ پکانا۔ بے بنیاد منصوبے باندھنا۔

محض خیالی پلاؤ پکانے سے کسی کی زندگی نہیں سنور سکتی۔

خیال نہ لانا۔ وسوسہ نہ کرنا۔

میرے سکوت سے آپ بُرا خیال دل میں نہ لایئے۔

خیال میں نہ لانا۔ لحاظ نہ کرنا، پرواہ نہ کرنا۔ خوف نہ کرنا۔ وقعت نہ کرنا۔

آج کل نوجوان بزرگوں کو خیال میں نہیں لاتے



دامن تر ہونا۔ گنہگار ہونا۔
دامن سے لگنا۔ پناہ لینا۔
دانت کاٹی روٹی۔ پکّی دوستی۔
دانت ہونا۔ کمال خواہش ہونا۔ دشمنی ہونا۔
دانتوں پر میل نہ ہونا۔ مفلس ہونا۔
دانتوں سے ہاتھ کاٹنا۔ کمال افسوس کرنا۔
دفتر چڑھانا۔ مشہور کرنا۔ شہرت دینا۔
دل پر قفل لگانا۔ راز دل پنہاں رکھنا۔
دل گرم کرنا۔ دل میں امنگ پیدا کرنا۔
دل میں سوراخ کرنا۔ طعن و تشنیع سے دل آزاری کرنا۔
دل میں گھر کرنا۔ رسائی پیدا کرنا۔ ہمدرد و غمخوار بنانا۔

دم قدم ثابت ہونا ۔ صحیح و سالم ہونا ۔
دم قدم سے لگا رہنا ۔ وابستہ رہنا ۔ ساتھ نہ چھوڑنا ۔
دماغ اُٹھنا ۔ ناز برداری کی جگہ ۔
دماغ جھڑنا ۔ غرور دور ہونا ۔ گھمنڈ نکلنا ۔
دماغ کرنا ۔ خاطر میں نہ لانا ۔ اترانا ۔ غرور کرنا ۔
دن دوپہر کو صبح ہونا ۔ گھبراہٹ اور پریشانی سے عقل زائل ہو جانا ۔
دھول کی رسیاں بٹنا ۔ } ناممکن بات کی کوشش کرنا ۔ مبالغہ کرنا ۔
دھول سے رسیاں بٹنا ۔ }
دیکھ لینا ۔ آزما لینا ، سمجھ لینا ۔
دیواروں سے لڑنا ۔ خود بخود دکھے جانا ۔
داد دینا ۔ انصاف کرنا ۔ قدردانی ۔ شاباش دینا ۔

جوہرِ قابل کو داد دینا چاہیے ۔ خواہ وہ مخالف ہی کیوں نہ ہو ۔

داغ لگنا ۔ عیب لگنا ۔

آئے دن سیاسی پلیٹ فارم بدلنے سے لیڈر کے کردار پر داغ لگتا ہے ۔

داغ کھانا یا اُٹھانا ۔ صدمہ یا رنج اُٹھانا ۔

اس کو بڑھاپے میں جوان بیٹے کی موت کا داغ اٹھانا پڑا ۔

داغ دینا ۔ نقصان پہنچانا ۔ صدمہ دینا ۔

بعض لوگ دوستی میں داغ دیتے ہیں اور اس کو اپنا کمال سمجھتے ہیں

دال میں کالا ہونا۔ عیب ہونا، کسی بات میں شک ہونا۔

وہ پیشہ ور مجرم ہے مگر آج کل عشا کی نماز میں شامل ہوتا ہے ضرور کچھ دال میں کالا ہے۔

دال نہ گلنا۔ بس نہ چلنا، داؤ نہ چلنا۔ دخل نہ پانا۔

بنگال میں فرقہ پرستوں کی دال نہیں گلتی۔

دام میں آنا۔ فریب میں آنا۔

دانشوروں کا دام میں آنا مشکل ہے۔

دامن پکڑنا۔ مدد لینا۔ سہارا لینا۔

کسی بڑے آدمی کا دامن پکڑلو، آجکل ذہانت اور لیاقت کی کون قدر کرتا ہے۔

دانت کھٹے کرنا یا ہونا۔ ہرا دینا یا ہارنا۔ چھکے چھڑانا یا چھوٹنا۔

ٹیپو سلطان اور ہلکر نے انگریزوں کے دانت کھٹے کردیے تھے۔

دردِ سر: تکلیف، حیرانی کا باعث

فلسطین کا مسئلہ اسرائیل کے لیے دردِ سر بنا ہوا ہے۔

دریا کو کوزے میں بند کرنا۔ طول طویل باتوں کو مختصر لفظوں میں بیان کرنا۔

نیاز فتحپوری نے اپنی کتاب "مشکلاتِ غالب" میں دریا کو کوزے میں بند کردیا ہے۔

در آنا۔ کسی کے گھر میں زبردستی داخل ہونا۔

وہ وقت گزر گیا۔ جب آزاد کشمیر کے لوگ وادی کشمیر میں در آتے تھے

دست و گریبان ہونا ۔ لڑنا ، لپٹ جانا ، گتھم گتھا ہونا

طلبہ کی بد نظمی کا کیا رونا ۔ دانشور بھی جلسوں میں دست و گریباں ہو جاتے ہیں ۔

ڈکان چلنا ۔ خوب بکری ہونا ۔

آج کل چاٹ اور کباب کی ڈکان خوب چلتی ہے ۔

دِل اُچاٹ ہونا ۔ جی بھر جانا ،

اُس کا پڑھائی سے دل اُچاٹ ہو گیا ہے اب اس کو کسی کام میں لگا دیجیے ۔

دِل بڑھانا ۔ ہمّت دینا ۔

اچھے اُستاد اپنے شاگردوں کا دل بڑھاتے رہتے ہیں ۔

دِل بھرنا ۔ اُکتا جانا ، جی بھرنا ۔

ریلوے کی نوکری سے اُس کا دل بھر گیا ہے وہ کوئی بزنس کرنا چاہتا ہے ۔

دِل بھر آنا ۔ رنجیدہ ہونا ۔

کوئی رشتہ دار پاکستان جاتا ہے تو دل بھر آتا ہے ۔

دِل سے اتر جانا ۔ بھول جانا ، بے قدر ہو جانا ۔

بعض سیاسی لیڈر موقع پرستی کے باعث عوام کے دل سے اُتر گئے ہیں ۔

دِل کا بخار نکالنا ۔ غصّہ اُتارنا ۔ دل کا رنج دور ہونا ۔

بعض لوگ اپنے مخالف کی ہر وقت برائیاں کر کے اپنے دل کا بخار نکالتے ہیں ۔

دل میں اُترنا ۔ پسندیدہ خاطر ہونا ۔

برگزیدہ رسل کی تقریریں دل میں اُتر جاتی ہیں ۔

دلاسا دینا ۔ تشفّی دینا۔
ناکامی سے اس کا دل ٹوٹ گیا ۔ اس کو دلاسا دینا ضروری ہے ۔
دم بخود رہنا ۔ بیہوش ہو جانا ، حیرت سے چپ رہنا ۔
مولانا ابوالکلام آزاد کے سامنے بڑے بڑے دم بخود رہتے تھے۔
دم بھرنا ۔ ہر وقت کسی کو یاد کرنا ، محبّت کا دعوا کرنا ۔
خان عبدالغفار خاں آج تک ہندوستان کا دم بھرتے ہیں ۔
دم میں دم آنا ۔ ہوش میں آنا ، آپے میں آنا ۔
ڈاکوؤں نے ٹرین کو روک لیا ۔ پولیس کے پہنچنے پر مسافروں کا دم میں دم آیا ۔
دم ناک میں آنا یا ہونا ۔ بہت دق ہو جانا ۔
نالائق اولاد سے والدین کا دم ناک میں آجاتا ہے ۔
دُم دبا کر بھاگنا ۔ ہار ماننا ، شرمندہ ہو کر چلے جانا ۔
۱۸۵۷ء میں کانپور اور لکھنؤ سے انگریز باغیوں کے مقابل دُم دبا کر بھاگے تھے ۔
دن کو تارے نظر آنا ۔ بہت زیادہ پریشان ہونا ۔
تمام نہاد لیڈر جیل میں بند کیے گئے تو انھیں دن کو تارے نظر آنے لگے تھے ۔
دور کی سوجھنا ۔ کسی بات کے آیندہ نتیجے کو سمجھ لینا ۔
نواب رامپور کو تقسیم ہند کے بعد دور کی سوجھی ۔ انھوں نے اپنی ریاست کو انڈین یونین میں ضم کر دیا ۔

دوزخ بھرنا۔ پیٹ بھرنا۔

وہ کام کاج سے جی چُراتا ہے مگر اپنا دوزخ بھرنے کی فکر رہتی ہے۔

دون کی لینا۔ شیخی بگھارنا۔

رجعت پرست، جمہوری حکومت کا آج تک کچھ نہ بگاڑ سکے، محض دون کی لیتے ہیں۔

دھوپ میں بال سفید کرنا۔ ناتجربہ کار ہونا۔

میاں! ہم نے دھوپ میں بال سفید نہیں کیے ہیں۔ تمھاری روش کو خوب سمجھ رہے ہیں۔

دھونی رمانا یا لگانا۔ جوگی بننا۔ کسی جگہ جم کے بیٹھنا۔

گاندھی جی کے بعض چیلے عملی سیاست کو چھوڑ کر آشرم میں دھونی رمائے بیٹھے ہیں۔

# ڈ

ڈاڑھ گرم کرنا ۔ رشوت لینا ۔
ڈاڑھی پر ہاتھ پھیرنا ۔ کسی بڑے کام کے لیے مستعد ہو جانا ۔
ڈنکا بجنا ۔ شہرت پانا ۔
ڈنکے کی چوٹ ۔ علی الاعلان کھلم کھلا
ڈورے ڈالنا ۔ محبت آمیز باتیں یا اشارے کر کے اپنی طرف مائل کرنا ۔
ڈھال کا پھول سونگھنا ۔ مارا جانا
ڈینگ کی اُڑانا ۔
ڈینگ کی لینا
ڈینگ مارنا
ڈینگ ہانکنا
} غرور کرنا ، اترانا ، شیخی بگھارنا ۔

ڈاڑھ گرم کرنا ۔ رشوت دینا ۔

کلرک کی ڈاڑھ گرم کرکے فائل آگے بڑھانا سماجی جرم ہے

ڈنڈے بجانا۔ آوارہ پھرنا

اس لڑکے نے بے سمجھے بوجھے نوکری چھوڑ دی اب ڈنڈے بجاتے ہیں۔

ڈورے ڈالنا۔ جال بچھانا، قابو پانے کی کوشش کرنا۔

بنگلہ دیش پر چین اور امریکہ دونوں نے ڈورے ڈالے ہیں۔

ڈور پر لگانا۔ راہ پر لانا۔ سدھارنا۔

یوں وہ کوئی کام نہیں کرے گا فیکٹری میں کام دلاکر ڈور پر لگا یئے

ڈھارس بندھنا۔ امید ہونا، تشفی ہونا۔

اندرا گاندھی نے بنک کا راشٹریہ کرن کر دیا اس سے عوام کی کچھ ڈھارس بندھی ہے۔

ڈھاک کے تین پات۔ جو شخص مفلس ہو اور اپنی ہٹ کا پورا ہو۔

بھئی! اُسے کئی جگہ ملازمت دلائی مگر اُسے کچھ کرنا نہیں ہے وُہی ڈھاک کے تین پات۔

ڈھب پر لانا یا چڑھانا۔ کسی کو اپنے مطلب کا بنانا۔

میں مستری کو ڈھب پر لانے کی فکر میں ہوں وہ آمادہ ہو گیا تو پریس کا کام سنبھل جائے گا۔



ذوق میں شوق نفع میں لڑکا }
ذوق میں شوق دستوری میں بچہّ } مفت کی آمدنی کی نسبت کہتے ہیں

ذرے کو آفتاب بنانا ۔ ناچیز کو اعلیٰ مرتبہ پر پہنچانا ۔

ذائقہ چکھانا ۔ سزا دینا

ذات میں بٹّا لگانا ۔ ذات میں دھبّا لگانا ۔

ذاتِ شریف ۔ بڑا اُستاد ، چالاک ، مفسد ۔

ذات رات ۔ حسب و نسب

ذہن کھُلنا ۔ عقل کا تیز ہو جانا ۔



رات گئی بات گئی۔ موقع نکل جانے کے بعد کچھ نہیں ہوتا۔

راستہ دکھانا۔ انتظار کرانا

راستہ بتانا۔ ٹال دینا۔ حیلہ حوالے کرنا۔

راستہ دیکھنا۔ انتظار کرنا

راستہ ناپو۔ جاؤ، چلے جاؤ۔

راستہ نکالنا۔ تدبیر نکالنا، تلاش کرنا۔

رال ٹپکنا۔ جی چاہنا، کمال خواہش مند۔

رام ہونا۔ مطیع ہونا۔

راہ پر لگالانا۔ اپنے موافق بنالینا۔

راہ پیدا کرنا۔ دوستی یا ملاقات بہم پہنچانا۔ ربط بڑھانا، کسی کام میں مہارت حاصل کرنا۔

رخنہ نکالنا۔ عیب دکھانا۔ نکتہ چینی کرنا۔ کسی کام میں [illegible] کرنا

رسیاں تڑانا۔ آزادی کا خواہش مند ہونا۔
رگ پھڑکنا۔ ہونے والی بات سے آگاہ ہو جانا۔
رگ چڑھی ہونا۔ برہم ہونا۔
رگ دبنا۔ قابو ہونا، دباؤ ہونا۔
رنگ جمنا۔ اعتبار پیدا ہونا۔ کسی کا کسی جگہ کچھ فروغ ہونا۔
رنگ دگرگوں ہونا۔ خراب حالت ہونا۔ بری کیفیت ہونا۔
رنگ فق ہونا۔ کسی صدمہ یا خوف یا حیرت یا شرم سے چہرہ کا رنگ بدل جانا۔
رنگ مارنا۔ زور مارنا، جیتنا، بازی لے جانا۔
روٹی پر بوٹی رکھ کر کھانا۔ بے تکلف ہونا۔
روٹی پر روٹی رکھ کر کھانا۔ اطمینان سے زندگی بسر کرنا۔
رونگٹے کھڑے ہونا۔ ڈرنا، کانپنا۔
راس آنا۔ موافق آنا

وہ مستقل بیمار رہتا تھا۔ مگر اُسے اٹاوہ کی آب ہوا راس آگئی ہے۔

راستہ دیکھنا۔ انتظار کرنا۔

تمھارا راستہ دیکھتے دیکھتے یہ وقت ہوگیا۔

راستہ کھول جانا۔ بہت دنوں بعد آنا۔

میں ایک برس بعد حوض خاص کالونی میں سجاد ظہیر صاحب سے ملنے گیا۔ تو رضیہ آپا کہنے لگیں آج کیسے راستہ کھول گئے۔

رام کرنا یا رام ہونا۔ تابع کرنا یا ہونا۔
خان عبد الغفار خاں نے سرکش سرحدی پٹھانوں کو اپنی
خدمات سے رام کر لیا تھا۔
راہ پیدا کرنا۔ دوستی پیدا کرنا۔
انسان کو زندگی بنانے کے لیے با اثر سماجی حلقوں میں
راہ پیدا کرنی چاہیے۔
رخنہ ڈالنا۔ خطرہ پیدا کرنا۔ خارج ہونا۔
بعض لوگ بنے بنائے کام میں رخنہ ڈالتے ہیں۔
رسّی دراز ہونا۔ عمر زیادہ ہو جانا، مہلت ملنا۔
یہ عجیب بات ہے ظالم لوگوں کی رسّی دراز ہوتی ہے۔
رسّی کا سانپ ہو جانا۔ جو شخص پہلے بے ضرر ہو اور بعد میں ایذا رساں ہو جائے
وہ پہلے نیک تھا۔ اعلیٰ منصب پا کر رسّی کا سانپ ہو گیا۔
رفو چکّر ہو جانا۔ چلا جانا۔
دھرم شالا کی رسید چھپوانی ہے اور بیشہ کچھا اور ہے یہاں سے
رفو چکّر ہو جاؤ ورنہ ابھی پولس کو بلاتا ہوں
رنگ فق ہو جانا۔ بیماری یا خوف یا غم کے سبب چہرہ کا رنگ پھیکا پڑ جانا
امتحان میں نقل کرتے ہوئے پکڑے گئے۔ حضور کا رنگ فق ہو گیا۔
رنگ بدلنا۔ نئی حالت اختیار کرنا

وہ سیاست میں گرگٹ کی طرح رنگ بدلتا ہے۔

رنگ میں بھنگ ہونا۔ رنگ پھیکا ہونا۔
موسیقی کی محفل بہار پر تھی ایک بدمست شرابی کے آنے سے رنگ میں بھنگ ہوگیا۔
رنگ رلیاں مچانا۔ عیش و عشرت کرنا۔
محلوں میں شہزادے شہزادیاں رات دن رنگ رلیاں مچاتے تھے۔
رنگ سفید ہونا۔ سخت فکرمند ہونا۔
ریاستیں ضبط ہونے سے حکمرانوں کا رنگ سفید ہوگیا۔
رنگ سرخ ہونا۔ جوانی پر ہونا۔
اس کا رنگ سرخ ہو رہا ہے اس کو نوجوانی کہتے ہیں۔
روٹی کی خاک جھاڑنا۔ خوشامد کرنا۔
اس کی زندگی میں کوئی اصول کارفرما نہیں وہ بڑے لوگوں کے یہاں روٹی کی خاک جھاڑتا ہے۔
روغن قاز ملنا۔ یار بنانا، خوشامد کرنا۔
بعض لوگوں میں ذرہ بھر خلوص نہیں ہوتا وہ اپنا کام نکالنے کے لیے روغنِ قاز ملتے ہیں۔



زانو پر سر رکھنا ۔ شرمندہ ہونا ۔ فکرمند ہونا ۔
زانو تہ کرنا ۔ بہ ادب بیٹھنا ۔ مودّب بیٹھنا ۔
زانو توڑنا ۔ ادب سے بیٹھنا ۔
زبان دینا ۔ عہد کرنا ، وعدہ کرنا ۔
زبان سے خندق پار ۔ شیخی ہی شیخی ہے کر کچھ نہیں سکتے ۔
زمانے کی ہوا کھانا ۔ زندہ رہنا ۔
زمین پکڑنا ۔ مستقل ہو کر کوئی جگہ اختیار کرنا ، جم کر بیٹھنا ۔
زمین ٹھنڈی ہونا ۔ ردیف قافیہ کا چست نہ ہونا ۔
زمین دیکھنا ۔ قے کرنا ، شرمندگی اٹھانا ، زمین میں
دفن ہونا ۔
زمین سخت آسمان دور ۔ بے بسی کے مقام پر بولتے
ہیں ۔

**زمین کا گز بننا**
**زمین کا گز ہو جانا** } مارا مارا پھرنا، خوب سیاحی کرنا۔

**زبان اُلٹنا یا پلٹنا۔** وعدہ خلافی کرنا، اقرار سے پھرنا۔
اُردو کی بقا کے لیے یوں تو سب باتیں کرتے ہیں مگر، عمل کا وقت آنے پر زبان پلٹ جاتے ہیں۔

**زبان پر چڑھنا۔** وردِ زباں ہونا۔
بزرگوں کی سخاوت، شجاعت کی داستانیں ہماری زبان پر چڑھی ہوئی ہیں۔ مگر ہمارا عمل ان سے قطعی مختلف ہے۔

**زبان پر لانا۔** ذکر کرنا۔
میں تو کبھی آپ کی شکایت زبان پر نہ لایا مگر آپ نے خوب افسانے گھڑ کر دوسروں کو سنائے ہیں۔

**زبان درازی کرنا۔** بکواس کرنا۔ گالی دینا۔
عام گفتگو میں بھی کم سواد لوگ زبان درازی کرنے لگتے ہیں۔

**زبان دینا۔** وعدہ کرنا، قول ہارنا۔
راجہ دشرتھ نے رانی کیکئی کو زبان دی تھی اس لیے رام چندر جی کو بن باس لینا پڑا۔

**زبان زد ہونا۔** مشہور ہونا۔
لیلیٰ مجنوں کا قصّہ عام طور پر زبان زد ہے۔

**زبان ہارنا۔** پکّا وعدہ کرنا، قول کرنا۔
زبان [illegible] کرنا بڑپن کی علامت ہے۔

زبان کے نیچے زبان ہونا یا رکھنا۔ ایک بات پر قائم نہ ہونا۔
آپ کے تقرر کا انھوں نے وعدہ کر لیا ہے مگر مجھے قطعی یقین نہیں۔
آنجناب زبان کے نیچے زبان رکھتے ہیں۔
زخم پر نمک چھڑکنا۔ رنج کو زیادہ کرنا۔
ڈاکٹر سکارنو کے مکانوں کو حکومت نے مقفّل کر دیا۔ یہ وارثوں کے زخم پر نمک چھڑکنا ہے۔
زک اٹھانا یا پانا۔ نقصان اٹھانا، ہارنا، شرمندہ ہونا۔
حالات کی روشنی میں صحیح فیصلہ نہ کرنے پر زک اٹھانا پڑتی ہے۔
زک دینا۔ شکست دینا، نقصان پہنچانا۔
مخالف، ہمیشہ زک دینے کی فکر میں رہتا ہے۔
زمانہ دیکھنا۔ تجربہ حاصل کرنا۔
آپ ہمیں کوئی کیا فریب دے گا، ہم نے زمانہ دیکھا ہے۔
زندہ درگور ہونا۔ سخت مصیبت میں گرفتار ہونا۔
خروشچوف نے روس میں اسٹالن کی قبر کھدوائی تھی مگر کچھ نظر بندی کے باعث وہ خود زندہ درگور ہوئے۔
زہر اگلنا۔ جلی جلی باتیں کرنا، فتنہ اٹھانا۔
فرقہ پرست اخبار مستقل طور پر زہر اگلتے رہتے ہیں۔
زہر کے گھونٹ پینا۔ غصّہ کو ضبط کرنا۔

پارلیمنٹ میں لیڈر ممبر جیسی تقریریں کرتے ہیں مگر اسپیکر کو زہر کے گھونٹ پینا پڑتے ہیں۔

# س

سات پانچ کرنا۔ تکرار کرنا، جھگڑا نکالنا، حیلہ کرنا۔

سر اُٹھا کر چلنا۔ غرور کرنا۔ اترانا۔

سر بازار بیچ لینا۔ کسی کے کمال مطیع ہوتے اور دوسرے کے مختار کامل ہونے کا اشارہ۔

سر پہ بال ہونا۔ مجال ہونا۔ سہنے کی طاقت ہونا۔

سر پہ خاک اڑانا }
سر پہ خاک ڈالنا } ماتم کرنا، نوحہ کرنا۔

سر پہ کالی ہانڈی رکھنا۔ رسوا ہونا۔ شرمندہ ہونا۔

سر پیر نہ ہونا۔ مہمل ہونا۔

سر جھاڑ منہ پہاڑ۔ دیوانہ وار، وحشیانہ۔

سر چپکنا۔ سر منڈھنا۔ ذمے ڈالنا۔



سوکھے گھاٹ اتارنا۔ محروم رکھنا، باتوں میں ٹالنا۔

سوکھی سنانا۔ انکار کرنا۔
سونے کے کانٹے میں تلنا۔ کمال مرغوب ہونا۔
سونے میں سہاگہ۔ زینت اور جلا کا باعث۔
سانچے میں ڈھالنا۔ بہت خوبصورت بنانا، اپنے طور کا بنانا
اُستاد اپنے شاگرد کو سانچے میں ڈھال لیتا ہے۔
سانپ سونگھ جانا۔ خاموش ہو جانا، دم بخود ہو جانا۔
کالج گیٹ پہ طلبہ فقرہ بازی کر رہے تھے پرنسپل کو دیکھتے ہی سانپ سونگھ گیا۔
سانپ کا پاؤں دیکھنا۔ کسی شخص کا ناممکن باتیں کرنا۔
فرقہ پرست لیڈر ایک ملک، ایک قوم، ایک مذہب کی باتیں کرتے ہیں کیا انھوں
نے سانپ کا پاؤں دیکھا ہے۔
سبز باغ دکھانا۔ فریب دینا۔ دھوکا دینا۔
الیکشن میں خود غرض امیدوار اپنے حلقۂ انتخاب کو سبز باغ دکھا کر ووٹ
حاصل کرتا ہے۔
ستارہ گردش میں ہونا۔ مصیبت میں پھنسنا۔
آج کل رجعت پرستوں کا ستارہ گردش میں ہے۔
سٹّی بھول جانا۔ بدحواس ہو جانا۔
وہ تمام پڑوسیوں کو پریشان کرتا تھا آج پولس نے موقع پہ گھیر لیا۔
سب سٹّی بھول گیا۔
سر اُٹھانا۔ سرکشی کرنا، غرور کرنا۔

کمزور حکومتوں میں رجعت پسند طاقتیں سر اٹھا رہی ہیں ۔
سر چڑھ کے بولنا ۔ آپ سے آپ ظاہر ہونا ۔
جادو وہ جو سر چڑھ کے بولے ۔
سر جوڑنا یا سر جوڑ کے بیٹھنا ۔ باہم صلاح و مشورہ کرنا، میل ملاپ کرنا ۔
بائیں بازو کی پارٹیوں کو اب یہ توفیق نصیب ہوئی ہے کہ سر جوڑ کر بیٹھی ہیں اور فسطائی طاقتوں کو متحد ہو کر شکست دی ہے ۔
سر چڑھنا یا چڑھانا ۔ گستاخ ہونا یا کرنا ۔
بچوں کو زیادہ سر چڑھانا ٹھیک نہیں ہوتا ۔
سر کرنا یا سر ہونا ۔ انجام دینا یا ہونا ۔ فتح کرنا یا ہونا ۔
بیرم خاں نے کئی سخت مہم سر کی تھیں ۔
• سر کے بل چلنا ۔ عزت کرنا ۔ تعظیم کرنا ۔
درگاہ حضرت نظام الدین اولیا دہلی میں عقیدت مند سر کے بل چلتے ہیں ۔
سر ہونا ۔ درپے ہونا، پیچھے پڑنا ۔
آپ زبردستی دوسروں کے سر کیوں ہوتے ہیں ۔ جس کا معاملہ ہے اُس سے بات کیجیے ۔
سر سے کفن باندھنا ۔ مرنے کو تیار رہنا
نیتاجی سبھاش چندر بوس کی آزاد ہند فوج، برطانی سامراج کے مقابل سر سے کفن باندھ کر نکلی تھی

دنیا میں پہلی سوشلسٹ حکومت بنانے کا سہرا لینن کے سر رہا۔

سر پٹکنا۔ کوشش کرنا۔

آپ لاکھ سر پٹکتے رہیے آج کل بغیر سفارش کے ترقی ممکن نہیں۔

سر پر سوار ہونا۔ مُسلّط ہونا۔ جنون کا غلبہ ہونا۔

میرے سر پر کیوں سوار ہو۔ اب جاؤ اپنا کام کرو۔

سرد و گرم دیکھنا۔ تجربہ کار ہونا۔

اُس نے بچپن سے اپنی زندگی پردیس میں گزاری ہے وہ سرد و گرم دیکھ چکا ہے۔

سکّہ بٹھانا یا جمانا۔ حکومت کرنا۔ رعب جمانا۔

اندرا گاندھی نے اب ہندوستان میں اپنا سکّہ بٹھا دیا ہے۔

سینہ سپر ہونا۔ جان لڑا دینا۔ مصیبت کو استقلال سے برداشت کرنا۔

ملک کی حفاظت کے لیے فوج ہر وقت سینہ سپر رہتی ہے

سینہ چھلنی ہونا۔ غموں کی زیادتی سے پریشان ہونا۔

آئے دن جنگ بازوں کی سازش سے امن پسندوں کا سینہ چھلنی ہو گیا ہے۔

سینہ تان کر چلنا۔ غرور سے چلنا۔

گاؤں میں اُسے کون پوچھتا فوج میں بھرتی ہو گیا اب چھٹی میں گھر آیا ہے۔ تو سینہ تان کر چلتا ہے۔

# ش

شاخِ زعفران سمجھنا }
شاخِ زعفران گننا } انوکھا سمجھنا

شاخ نکالنا۔ عیب نکالنا، نکتہ چینی کرنا۔

• شاخسانہ پیدا ہونا۔ فتنہ برپا ہونا۔

شاخسانہ نکالنا۔ حجت کرنا، نکتہ چینی کرنا۔

شانہ سے شانہ چھلنا۔ مجمع ہونا۔ بڑا ہجوم ہونا۔

شگوفہ چھوڑنا۔ فتنہ انگیز اور تعجب خیز بات کہنا، ایسی بات کرنا جس سے فساد برپا ہو۔

شگوفہ لانا۔ انوکھی بات کرنا، فتنہ برپا کرنا، آفت لانا۔

شگوفہ ہاتھ آنا۔ ہنسی اور تفریح کا موقع ملنا

شگوفے نکالنا۔ عیب نکالنا۔

شوشہ اُٹھانا۔ جھگڑا کھڑا کرنا، نئی بات نکالنا، فساد اٹھانا۔

شوشہ چھوڑنا۔ فساد انگیز بات کہنا، انوکھی بات کہنا۔
شیر کا برقع ۔ فقیری، درویشی۔
شیشے میں گنگا جل اٹھانا۔ گنگا جل اٹھاکر قسم کھانا۔
شیطان اترنا۔ غصہ دور ہونا، شرارت دور ہونا۔
شیطان اٹھانا۔ بہتان لگانا، جھگڑا کرنا۔ شور و غل مچانا۔
شیطان اچھلنا۔ شرارت سوجھنا۔
شاخیں نکالنا۔ کوئی عیب لگانا۔
میاں! تمھارے سوٹ کا کپڑا عمدہ ہے بیکار شاخیں نکالتے ہو۔
شادی مرگ ہونا۔ خوشی کے مارے مرجانا، نہایت خوش ہونا۔
ایک موچی کو ہریانہ لاٹری کا انعام مل گیا فوراً حرکتِ قلب بند ہوگئی اس کو شادی مرگ ہونا کہتے ہیں۔
شامت آنا۔ بُرے دن دیکھنا خرابی ظاہر ہونا۔
جوش ملیح آبادی کی یہاں اچھی خاصی حیثیت تھی شامت آئی تو پاکستان چلے گئے۔
شوشہ چھوڑنا۔ شر و فساد پیدا کرنا۔
فرقہ پرستوں نے اب صنعتی علاقوں میں شوشہ چھوڑنا شروع کیا ہے۔
ششدر رہنا۔ پریشان ہونا۔ حیرت میں پڑنا۔
دیکھو کارخانیاں میں صفائی [illegible] بنگ جیسے کرد [illegible]

پر جمہوریت پسند ششدر ہو رہے ہیں۔

شکار ہونا۔ مبتلا ہونا۔

تعلیم یافتہ طبقہ ابھی بے روزگاری کا شکار ہے۔

شگوفہ چھوڑنا۔ کوئی انوکھی بات کہنا۔

ہندی والے اردو زبان کے بارے میں نئے شگوفے چھوڑتے ہیں۔

شیر و شکر ہونا۔ میل ملاپ رکھنا۔

ملک کی سالمیت کے لیے تمام باشندوں کو شیر و شکر ہونا چاہیے۔

شیشے میں اُتارنا۔ موہ لینا، اپنے ڈھب پر لانا۔

بعض کارکن بڑے ماہرِ فن ہوتے ہیں وہ اپنے افسروں کو شیشے میں اُتار لیتے ہیں۔

شیطان کا شیرہ۔ کوئی ایسی حرکت کر کے الگ ہو جانا جس سے فسادِ عظیم واقع ہو۔

ملک میں ابھی تک شعور نہیں جاگا ہے۔ شیطان کا شیرہ اب بھی کام کرتا ہے۔

# ص

صابون میں تار ۔ بے لوث ، بے تعلق ، آزاد
صاد کرنا ۔ کسی چیز کی خوبی تسلیم کرنا ۔
صاف اُڑا جانا ۔ بالکل ٹال جانا ۔
صاف صاف سُنانا ۔ بے نقط سُنانا ۔ کھری کھری کہنا ۔
صاف میدان پانا ۔ تنہائی پانا ۔
صبح وشام بتانا ۔ حیلہ حوالہ کرنا ، ٹالنا ۔
صحبت چمکا دینا ۔ جلسے کی رونق بڑھانا ۔
صحبت گرم ہونا ۔ بے تکلفی کا جلسہ ہونا ۔
صحیح گئے سلامت آئے ۔ جیسے گئے تھے ویسے ہی چلے آئے
نہ کچھ کمایا نہ صرف کیا ۔
صلواتیں سنانا ۔ بُرا بھلا کہنا

صورت سوال ہے - صورت سے حالت ظاہر ہے -
صورت نہیں دیکھی - میسّر نہیں ہوا -
صاف نکل جانا - کسی مصیبت یا جرم سے بال بال بچ جانا -
پولس نے شراب کے ڈھابے پر چھاپہ مارا، ملازم اور شرابی پکڑے گئے مالک صاف نکل گیا -
صبر پڑنا - بد دعا کا اثر ہونا - ستم رسیدہ کی آہ کا اثر ہونا -
بیوہ اور بیکس کو ستانا اچھا نہیں اُن کا صبر ضرور پڑے گا -
صبح شام کرنا - ٹال مٹول کرنا -
اپنی روانگی کی تاریخ کیوں کر لکھوں - ویزا دینے والے روز صبح شام کرتے ہیں -
صدقہ جانا - قربان ہونا - نثار ہونا -
میر انیس کے آرٹ کے صدقے جاییے - صنفِ مرثیہ کو کیا رتبہ بخشا ہے -
صفیں اُلٹنا یا الٹ دینا - درہم برہم کرنا یا ہونا -
نیپولین بونا پارٹ نے یورپ کی صفیں اُلٹ دی تھیں -
صفائی کرنا - جھگڑا چکانا - تباہ و برباد کرنا -
ہلاکو خاں اور چنگیز خاں نے وسط ایشیا کی صفائی کر دی تھی -
صورت آشنا ہونا - جان پہچان ہونا -
بڑے شہر میں رہ کر انسان بڑی شخصیتوں سے صورت آشنا ہو جاتا ہے -

صورت بنانا ۔ ناک بھوں چڑھانا ۔
یہ کیا صورت بنائی ہے کچھ ہنسو بولو
صورت نکالنا ۔ تدبیر کرنا ۔
اُس کو نوکری دلانے کی کوئی صورت نکالیے ۔
صورت پکڑنا ۔ ٹھیک ہونا ۔ ایک شکل پیدا ہونا ۔
اندرا گاندھی کے مضبوط اور مفید فیصلوں سے اب جمہوریت نے صورت پکڑلی ہے ۔
صورت دیکھنا ۔ آثار دیکھنا ۔
وہ برسوں سے بے روزگار تھا آخر دہلی میں گزر کی صورت دیکھی اور وہیں کا ہوگیا ۔

# ض

ضدّا بدی ہونا ۔ جھگڑا
ضرب آنا ۔ چوٹ آنا ، دھکّا لگنا ۔
ضرب اٹھانا ۔ صدمہ اٹھانا ، نقصان گوارا کرنا ۔
ضرب پڑنا ۔ آفت آنا ، ناگہانی صدمہ پہنچنا ۔
ضیق میں پڑنا ۔ دقّت میں پڑنا

ضد پر آنا۔ مخالفت پر کمر باندھنا، ہٹ پر آنا۔
عورت ضد پر آجائے تو کوئی بھی نہیں روک سکتا۔
ضد رکھنا۔ عداوت رکھنا۔
ہم پیشہ افراد ایک دوسرے سے ضد رکھتے ہیں۔
ضرب لگانا۔ اللہ ہو کا دم بھرنا۔ چوٹ لگانا۔
وہ تو صوفی ہو گئے ہیں رات بھر خانقاہ میں ضرب لگاتے ہیں۔
ضرر دینا یا پہنچانا۔ نقصان پہنچانا۔
کسی کو ضرر پہنچانا گناہ میں داخل ہے۔
ضیق میں جان ہونا۔ کمال پریشانی ہونا۔
بھائی! اس کالونی میں بجری کی سڑک جوتوں کے تلے صاف کر دیتی ہے، اکثر بجلی غائب رہتی ہے، ہر چیز مہنگی ہے۔ یہاں قیام کر کے ضیق میں جان ہے۔

# ط

طاق پر رکھنا ۔ الگ کرنا، کسی کا خیال چھوڑ دینا ۔

طاق پر رکھا رہنا ۔ بیکار ہونا، بے اثر ہونا، نکما اور ناکارہ ہو جانا ۔

طاقت طاق ہونا ۔ طاقت زائل ہونا ۔ بالکل طاقت نہ رہنا ۔

طالع جاگنا ۔ قسمت چمکنا ۔

طالع سونا ۔ بدبختی ہونا ۔

طالع لڑنا ۔ کسی کی قسمت سے قسمت کا موافق ہونا ۔

طالع یاور ہونا ۔ قسمت کا موافق ہونا ۔

طبق اُلٹ جانا ۔ کسی خاندان میں زوال آنا، طبقہ اُلٹ جانا ۔

طبقہ اُلٹ جانا ۔ کسی ملک کا تہس نہس ہو جانا ۔

طبیعت بھر جانا ۔ دل سیر ہو جانا، دل اُچاٹ ہونا

طبیعت پانی ہونا ۔ طبیعت میں روانی ہونا



طرح دے جانا ۔ ٹالنا، درگزر کرنا، بے پروائی کرنا، چشم پوشی کرنا ۔

طوفان بندھنا۔ تہمت لگنا۔
طاق ہونا۔ یکتائے زمانہ ہونا۔ لاثانی ہونا۔
حاتم، سخاوت کرنے میں طاق تھا۔
طبقہ اُلٹ جانا۔ کسی خاندان کا تباہ ہونا۔
ہمارے ضلع میں خاتمہ زمینداری کے بعد کئی خاندانوں کا طبقہ اُلٹ گیا۔
طبیعت آنا۔ راغب ہو جانا۔
پُرانے علوم کی طرف اب لوگوں کی طبیعت نہیں آتی۔
طرح دینا۔ بے پروائی کرنا۔
آج کل زبانی باتیں بہت کی جاتی ہیں جہاں عمل کا سوال آیا لوگ طرح دے جاتے ہیں۔
طرح ڈالنا۔ بنیاد ڈالنا۔
سرسیدنے اپنی تحریروں سے جدید نثر نگاری کی طرح ڈالی۔
طلسم ٹوٹنا۔ پردہ فاش ہونا۔
اب دنیا میں سامراج کا طلسم ٹوٹ گیا۔
طشت ازبام ہونا۔ بھید کا ظاہر ہونا۔
کانگریس میں ایک گروپ سوشلزم کا حامی نہ تھا۔ کانگریس سے علاحدگی۔
پر یہ راز طشت ازبام ہو گیا۔
طوطی بولنا۔ شہرہ حاصل ہونا، نصیبا چمکنا۔
بہادر شاہ ظفر کے زمانے میں اُستاد ذوق کا طوطی بولتا تھا۔



طومار باندھنا۔ بہت جھوٹ بولنا۔ مبالغہ کرنا۔

سیاسی جماعتیں ایک دوسرے کے خلاف طومار باندھتی ہیں

طوطا چشم ہونا ۔ بے مروّت ہونا ۔
دولت کے پرستار عموماً طوطا چشم ہوتے ہیں ۔

# ظ

ظالم کی بیل نہیں بڑھتی ۔ ظالم کی اولاد نہیں بڑھتی ۔
ظاہر اور، باطن اور ۔ منافق ، قول و فعل کا اعتبار نہیں ۔
ظاہر پہ جانا ۔ ظاہر حال دیکھ کر دھوکا کھانا ۔
ظاہر رحمٰن کا باطن شیطان کا ۔ ظاہر اچھا اور باطن بُرا ۔
ظرف پیدا کرنا ۔ حوصلہ پیدا کرنا ۔
ظرف دیکھنا ۔ حوصلہ دیکھنا ۔



عرش پر جھنڈا گڑنا ۔ کمال رتبہ حاصل ہونا ۔
عرش پر جھولنا ۔ بڑے رتبہ پر ہونا ۔
عرش پر کرسی بچھانا ۔ اعلیٰ سے اعلیٰ مرتبہ پر پہنچانا ۔
عرش سے اُتارنا ۔ وہ کام کرنا جو کسی سے نہ ہو سکے ۔
عرصہ تنگ کرنا ۔ عاجز کرنا ۔ ناچار کرنا ۔
عرصہ تنگ ہونا ۔ مصیبت میں مبتلا ہونا ، عاجز ہونا ، ناچار ہونا ۔
عرق عرق ہونا ۔ پسینے پسینے ہونا ۔ (محنت ، شرمندگی ، ناتوانی یا خوف سے)
عزت کا لاگو ہونا ۔ عزت کے پیچھے پڑنا ، کسی کی آبرو مٹانے کا
خواہاں ہونا ۔
عقل کے بخیے اُدھیڑنا ۔ عقل زائل کر دینا ۔
عمل اٹھا لینا ۔ قبضہ اٹھا لینا ، حکومت اٹھا لینا
عمل بیٹھ جانا ۔ پورا پورا قبضہ ہو جانا ۔ حکومت اٹھا لینا ۔

عہدہ برآ ہونا ۔ فرض ادا کرنا، ذمہ داری سے سبکدوش ہونا ۔

عید کے پیچھے چاند مبارک ۔ موقع گزر جانے کے بعد کسی بات کا ذکر کرنا ۔

عار کرنا ۔ شرم کرنا ۔

اس نے عار کرنا سیکھا ہی نہیں ۔ اس کو تو کسی طرح پیسا مل جائے ۔

عاقبت کا بوریا سمیٹنا ۔ مرنے کے دن قریب ہونا ۔

وہ اپنے کارکنوں کو بے روزگار کیے جا رہا ہے، عاقبت کا بوریا سمیٹ رہا ہے ۔

عاقبت بگاڑنا ۔ گنہگار بننا، آیندہ کی خرابی پیدا کرنا ۔

بڑے میاں! اس عمر میں یہ شوق پیدا کرکے کیوں اپنی عاقبت بگاڑتے ہو ۔

عذاب مول لینا ۔ خواہ مخواہ اپنے کو مشکل میں پھنسانا ۔

پریس کا کام تمھارے بس کا نہیں ہے کیوں عذاب مول لیتے ہو ۔

عرش پر دماغ ہونا ۔ نہایت مغرور ہونا ۔

چند مشاعروں میں شرکت کرکے اس کا عرش پر دماغ ہے ۔

عرش کے تارے توڑنا ۔ کوئی نادر کام کرنا ۔

روسی سائنسداں عرش کے تارے توڑتے ہیں ۔

عرق ریزی کرنا ۔ سخت محنت کرنا، سختی اور تکلیف اٹھانا ۔

امتحان کی تیاری میں طلبہ کو عرق ریزی کرنا پڑتی ہے ۔

عقل کے طوطے اڑنا ۔ ہکا بکا ہونا، حواس گم ہونا ۔



ڈاکوؤں نے اچانک کوٹھی کو گھیر لیا لوگوں کی عقل کے طوطے اڑ گئے ۔

عقل کے ناخن لینا - ہوش میں آنا -
بھائی! عقل کے ناخن لو، ہر ایک سے اُلجھنا ٹھیک نہیں -
عقل کا پورا - بیوقوف
وہ تو عقل کا پورا ہے - زندگی کے کسی لمحے میں سمجھ سے کام نہیں لیا -
عقل کے گھوڑے دوڑانا - ترکیب سوچنا، بہت غور کرنا -
کیوں! اس پہیلی کا جواب نہیں دے سکتے، ذرا عقل کے
گھوڑے دوڑاییے -
عقل کا چراغ گُل ہونا - عقل میں فرق آجانا -
زیادہ فکر اور زیادہ عمر میں عقل کا چراغ گُل ہونے لگتا ہے
عید کا چاند ہونا - کم نظر آنا - غائب ہونا -
پاکستانی اور ہندوستانی باشندے ایک دوسرے کے لیے
عید کا چاند ہو گئے ہیں -
عیش کی چھاننا - موج کرنا -
آج کل تجارت پیشہ طبقہ عیش کی چھانتا ہے -
عقل پہ پتھر پڑنا - عقل ماری جانا
عورتوں کے بہکلنے سے اچھے خاصے انسان کی عقل پہ پتھر پڑ جاتے ہیں -

# غ

غڑہ بتانا۔ ٹال جانا۔
غیرت کا تقاضا۔ کسی بات کو سوچ کر دل میں ندامت ہونا۔
غُبار نکالنا۔ بدلہ لینا، بیر نکالنا۔
ملک و قوم کی کیسے فکر ہے لوگ سیاسی پلیٹ فارم بدل کر غبار نکالتے ہیں۔
غُبار آنا۔ رنج یا کدورت پیدا ہو جانا۔
دل میں غُبار آنا تعلقات کو تباہ کر دیتا ہے۔
غرور کا سر نیچا۔ مغرور آدمی ذلیل ہوتا ہے۔
صدر نکسن کسی کو خاطر میں نہ لاتے تھے آخر غرور کا سر نیچا ہو گیا۔
غصہ فرو ہونا۔ غصہ دور کرنا۔
بھئی تمہیں استاد سے بات کرنے کا سلیقہ تک نہیں۔ ہم سب نے بڑی مشکل سے ان کا غصہ فرو کیا ہے۔

غم غلط کرنا۔ غم بہلانا، دل بہلانا، غمگین دل کو بہلانا۔

میاں! فضول رقم کس کے پاس ہے۔ محض غم غلط کرنے کو لا بوہیم ریستوران نئی دہلی میں شام گزار دیتے ہیں۔

غنیمت جاننا۔ قدر پہچانا۔

ہندوستان میں بین الاقوامی شہرت کا گاندھی وادی کوئی باقی نہیں ونوبا بھاوے کی ہستی کو غنیمت جانیے۔

غوطہ کھانا۔ دھوکا کھانا، فریب میں آنا۔

جے پرکاش نے سیاست میں سخت غوطہ کھایا اور اپنی مثالی زندگی ختم کرلی۔

غین ہونا۔ بیہوش ہونا۔

یہ وقت اُس سے ملاقات کرنے کا نہیں، شام کو وہ اکثر غین ہوتا ہے۔



فتنہ جگانا۔ اس فساد کو جو رفع ہو چکا ہو از سر نو بر پا کرنا۔

فراٹے بھرنا
فراٹے لینا } جلد جلد پڑھنا، نہایت تیزی سے دوڑنا۔ تیزی سے اڑنا۔

فرشتوں کے پر جلتے ہیں کسی جگہ کو رعب جلال یا خوف کی وجہ سے کسی کو جانے کی تاب نہ ہونا۔

فرشتے خاں۔ نہایت رعب داب کا آدمی۔

فرشتے کا کان میں پھونکنا۔ خلقی طور پر مغرور ہونا۔

فرشتے کا کہہ جانا۔ کوئی بات بغیر کسی اطلاع کے معلوم ہو جانا۔

فطرت لڑانا۔ چال چلنا، سازش کرنا۔ فریب کرنا۔

فقرے جوڑنا
فقرے تراشنا
فقرہ تراشنا } جھوٹی بات بنا کے کہنا۔

فقرہ دینا۔ جھانسا دینا۔

فقرہ جڑنا
فقرے جڑنا } آوازہ کسنا

فقرہ رواں ہونا
فقرہ زباں پر چڑھنا } چال یا فریب کی مہارت ہونا

فقرے ڈھالنا۔ طعنہ زنی کرنا۔ چبھتی ہوئی کہنا۔

فقرے سے۔ چال بازی سے۔

فقرے یاد ہیں۔ ایسی چالیں خوب معلوم ہیں۔

فکر جمنا۔ تدبیر سوجھ پڑنا۔

فلک یاد آنا۔ زمانے کی گردش کا سامنا ہونا۔

فاختہ اڑانا۔ مزے اڑانا۔

برطانی راج میں معمولی زمیندار بھی فاختہ اڑاتے تھے۔

فارسی کی ٹانگ توڑنا۔ غلط فارسی بولنا۔

مثنوی مولانا روم کو آپ صحیح پڑھ بھی نہیں سکتے، مطلب بیان کر کے کیوں فارسی کی ٹانگ توڑتے ہیں۔

فتنہ اٹھانا۔ ہنگامہ برپا کرنا۔ فساد ڈالنا۔

رجعت پرست سیاسی جماعتیں آئے دن فتنہ اٹھائی رہتی ہیں۔

فرشتہ پر نہیں مارنا۔ نہایت روک ٹوک ہونا۔

برطانی راج میں ... گلی کی طرف فرشتہ پر نہیں مارتا تھا۔

فرشتہ نے گھر دیکھ پایا ہے۔ موت نے گھر دیکھ لیا۔
اُس خاندان میں پانچ افراد کی ایک ہی سال میں وفات ہوئی ہے
فرشتے نے گھر دیکھ پایا ہے۔
فرشتوں کو خبر نہ ہونا۔ محض ناواقف، راز نہ کھلنا۔
بنگلہ دیش میں شیخ مجیب الرحمٰن کے خلاف گہری سازش کی کسی کے فرشتوں کو بھی خبر نہ تھی۔
فرشتوں کے پر کترنا۔ فرشتوں سے سبقت لے جانا۔
آج کل سائنس داں فرشتوں کے پر کترتے ہیں۔
فرشتے بھول گئے۔ موت دور ہے مرتا نہیں۔
ساری بستی اس سے بیزار ہے اب اسّی برس کا ہے اُسے فرشتے بھول گئے۔
فقرہ چل جانا۔ جھوٹی بات یا فریب کا کارگر ہو جانا
عوام میں جذباتی لیڈروں کا فقرہ چل جاتا ہے۔
فقرہ چُست کرنا۔ فریب دینا۔
تم نے اس سے رقم حاصل کر لی وہ تو بڑا جہاندیدہ اور بخیل تھا
تم نے کیسے اپنا فقرہ چست کر لیا۔
فقیری شیر کا برقع ہے۔ فقیری لباس میں کامل نکل آتے ہیں
بھائی! فقیر اور سادھو سے مذاق نہ کیا کیجیے۔ فقیری شیر کا برقع ہے۔
فقیری لٹکا۔ سہل نسخہ، سہل علاج
قبض کا فقیری لٹکا ہم بتاتے ہیں۔ نمک ڈال کر لیموں پیا کیجیے۔



فلک نظر آنا۔ جس مصیبت میں خدا یاد آجائے۔

اس کی بیماری اور مقدمہ بازی نے وہ طول کھینچا کہ فلک نظر آگیا ۔

# ق

قاف سے قاف تک ۔ سارا جہاں

قافیہ ملانا ۔ راز دار بننا، یا سازش کرنا ۔

قانون بگھارنا ۔ بے ضرورت تکرار اور حجت کرنا ۔

قانون چھانٹنا ۔ بیجا حجت کرنا ۔ دلیلیں لانا ۔

قبر پر قبر نہیں بنتی ۔ قرض پر قرض نہیں ملتا

قبر کھود کر لانا ۔ جہاں سے ممکن ہو تلاش کر کے لانا ۔

قبر کے مردے اکھاڑنا ۔ پرانے جھگڑے نکالنا ۔ سوتے ہوئے فتنے جگانا ۔

قدرت کا کھلونا ۔ پیدائشی خوب صورت ۔

قدم بیچ میں ہونا ۔ واسطہ ہونا، دخل ہونا ۔

قدم پر سر اتارنا ۔ مطیع ہونا ۔

قدم پر قدم رکھنا ۔ پیروی کرنا

قدم پھونک کے رکھنا۔ احتیاط کرنا
قدم زمین پر نہ رکھنا۔ بہت مغرور ہونا۔
قدم نہ چھوڑنا۔ رفاقت نہ چھوڑنا۔
قسمت یاور ہونا۔ تقدیر کا موافق ہونا۔
قصّہ اُٹھنا۔ ہنگامہ و فساد برپا ہونا۔
قصّہ پاک کرنا۔ جھگڑا طے کرنا، قرضہ بےباق کرنا۔ مار ڈالنا۔
قصّہ کا گھر۔ فساد کی جڑ۔
قصّے بیٹھنا۔ بے موقع تذکرہ شروع کرنا۔
قصّہ مول لینا۔ جھگڑا خریدنا۔ بکھیڑے میں پڑنا۔
قلم دشمن کے ہاتھ میں ہونا۔ مخالف کو فیصلہ کرنے کا اختیار ہونا۔
قلم روشن رہے۔ حکومت بنی رہے، حکم جاری رہے۔
قلم کرنا۔ دو ٹکڑے کرنا، کاٹ ڈالنا۔
قول پر مٹھی کھلنا۔ اقرار یا عہد پر رضامند ہونا۔
قہر قیامت ہونا۔ بے حد شوخ ہونا۔ فسادی ہونا۔
قیامت پر رکھنا۔ } خدا کے انصاف پر چھوڑنا۔
قیامت پر اُٹھا رکھنا }
قید اُٹھا دینا } کوئی شرط یا پابندی دور کر دینا۔
قید اُٹھا دینا } پابندی نہ رکھنا۔



قارورہ ملنا۔ گہری دوستی ہونا۔

آجکل چین اور بنگلہ دیش کا قارورہ ملا ہوا ہے۔

قافیہ تنگ کرنا یا ہونا۔ عاجز کرنا یا ہونا۔ دق کرنا یا ہونا

لا اُبالی دوستوں نے اس کا قافیہ تنگ کر رکھا ہے۔

قبر میں پانو لٹکانا۔ مرنے کے قریب ہونا۔

خاں صاحب! یار تم بھی کمال کرتے ہو قبر میں پانو لٹکائے ہو اور بیٹوں کے نام جاداد نہیں کرتے۔

قبلہ کی طرف باوضو بیٹھا ہوں۔ جھوٹ نہیں بولوں گا۔

مجھے معاملہ کی اصلیت معلوم ہے۔ تم میری گواہی کرا دو۔ میں قبلہ کی طرف باوضو بیٹھا ہوں۔

قدم چھوڑنا۔ جدائی اختیار کرنا۔

زندگی کی مختلف منزلوں میں معلوم نہیں کتنے ساتھیوں نے قدم چھوڑ دیے۔

قلعی کھولنا۔ اصلیت ظاہر کرنا، پردہ فاش کرنا۔

اندرا گاندھی نے رجعت پرست کانگرسی لیڈروں کی قلعی کھول دی۔

قلم توڑ دینا۔ لاجواب نظم یا نثر لکھنا۔

مولانا ابوالکلام آزاد نے "ترجمان القرآن" تصنیف کرکے قلم توڑ دیا۔

قہر درویش بر جان درویش۔ مقام مجبوری

شہر میں پولیس بے گھر لوگوں کو فٹ پاتھ پر بھی نہیں سونے دیتی۔ وہ اِدھر اُدھر راتیں گزارتے ہیں۔ قہر درویش بر جانِ درویش۔

قینچی بجانا۔ نحوست، خانہ جنگی کا سبب۔



اسے کرنی کیا ارادہ ہے قینچی کیوں بجاتی ہے کیا لڑائی کرائے گی۔

# ک

کام سے کام ہے - اپنے مطلب سے غرض ہے اور کسی کی پروا نہیں -
کام ہاتھ میں ہونا - پیشہ یا ہنر حاصل کرنا -
کان کھول دینا - جتا دینا - آگاہ کر دینا -
کان لگانا - سننے کے لیے متوجہ ہونا - توجہ سے سننا -
کان میں تیل ڈالنا - اپنے آپ کو بے خبر کر لینا، کچھ نہ سننا -
کانٹے میں تلنا - بیش قیمت ہونا -
کٹورا بجنا -
کٹورا کھٹکنا } بہت رونق ہونا - چہل پہل ہونا، گرم بازاری ہونا -
کچّا دودھ پینا - خامی ہونا - کمی رہ جانا -
کچی گولیاں کھیلنا - نادان ہونا - ناتجربہ کار ہونا
کڑیاں جھیلنا - سختی برداشت کرنا -
کفِ افسوس ملنا - پچھتانا - ہاتھ ملنا -

کلام سرسبز ہونا۔ کلام کا مقبول ہونا۔
کمان اُتر جانا۔ اثر جاتا رہنا۔ رعب داب باقی نہ رہنا۔
کمان چڑھنا۔ جیتنا۔ دور دورہ ہونا۔
کنارہ کرنا۔ علاحدہ ہونا۔ بچنا۔
کنواں کھودنا۔ کسی کے واسطے بدی کرنا۔
کنویں جھنکانا۔ حیران کرنا، تھکا مارنا، آوارہ پھرانا۔
کنویں میں بانس ڈالنا۔ بہت جستجو کرنا۔
کوڑی کام کا ہو جانا۔ نکمّا ہو جانا۔ نہایت بے قدر ہو جانا۔ ذلیل ہو جانا۔
کھوے سے کھوا چھلنا۔ بہت بھیڑ ہونا۔
کھویا جانا۔ کھوئے جانا۔ حیران ہو جانا۔ سٹ پٹا جانا۔ لاجواب ہو جانا۔
کھیت رہنا۔ لڑائی میں مارا جانا
کہیں کا نہ رہنا۔ کسی کام کا نہ رہنا، محض نکمّا ہو جانا۔ برباد ہو جانا۔
کیا سے کیا ہو جانا۔ کچھ کا کچھ ہو جانا۔ انقلاب عظیم ہو جانا۔
کیفر کردار کو پہنچنا۔ کیے کی سزا پانا۔
کینچلی بدلنا۔ لباس بدلنا۔ حالات پلٹنا۔ دوسرا رنگ اختیار کرنا۔
کباب میں ہڈّی۔ کام میں رکاوٹ
بھائی! کیا کہیں، ہر مرتبہ انٹرویو میں ایک نہ ایک منحوس کباب
میں ہڈّی بن جاتا ہے۔



کاٹ کھانے کو دوڑنا۔ ترش روئی سے پیش آنا۔

**کاٹ کھانے کو دوڑنا۔** ترش روئی سے پیش آنا۔

اُس سے بات کرنے کو جی نہیں چاہتا۔ وہ ہر وقت کاٹ کھانے کو دوڑتا ہے

**کاٹھ کا اُلّو۔** نہایت بیوقوف۔

ارے میاں! وہ کاٹھ کا اُلّو تعلیمی مسائل کو کیا جانے دوسروں سے پوچھ پوچھ کر کام چلاتا ہے۔

**کافور ہونا۔** غائب ہو جانا۔

اب وہ وزیر نہیں رہا۔ دوست کافور ہو گئے۔

**کلمۂ خیر کہنا۔** اچھی بات منہ سے نکالنا۔

اس کا مزاج قنوطی ہے، کلمۂ خیر کہنا تو جانتا ہی نہیں۔

**کام تمام کرنا۔** مار ڈالنا۔

جن سنگھی لیڈر دین دیال اُپادھیائے کا ٹرین میں مغل سرائے کے قریب کسی نے کام تمام کر دیا تھا۔

**کانٹوں میں گھسیٹنا۔** شرمندہ کرنا۔

وہ اُردو شاعری سے ناواقف ہے اس نے فانی بدایونی کے مطلع کو اقبال کا شعر بتا دیا، تو کیا ہوا، کیوں بیچارے کو کانٹوں میں گھسیٹتے ہو۔

**کانٹے بونا۔** رکاوٹیں پیدا کرنا۔

فرقہ پرست عناصر ملک کے امن و اتحاد کی راہ میں کانٹے بوتے ہیں۔

**کان بھرنا۔** شکایت کرنا۔



بعض چپراسی بھی کارکنوں کے خلاف افسروں کے کان بھرتے رہتے ہیں۔

**کان آشنا ہونا۔** کسی بات کا سُنا ہوا ہونا۔

اکثر فنکاروں کے کان آشنا ہیں کہ اسرار الحق مجازؔ کی موت میں اُس کے ایک دوست کا ہاتھ تھا۔

**کان اُڑانا۔** شور وغل سے پریشان کرنا۔

دہلی میں اسکوٹر اور تانگے کی آوازیں کان اُڑا دیتی ہیں۔

**کان بجنا۔** خواہ مخواہ کسی بات کا سنائی دینا۔

نگار! ذرا دیکھنا دروازہ پر کون ہے۔ کوئی بھی نہیں ہے آپ کے تو کان بجتے ہیں۔

**کان بھر دینا۔** کسی کی طرف سے کسی کے کانوں میں بُرائی ڈال دینا۔

میاں بات یہ ہے کہ چمچوں نے آپ کے خلاف وائس چانسلر کے کان بھر دیے ہیں۔

**کان پکڑنا۔** توبہ کرنا، باز رہنا۔

بھئی! میں بھی ایک دن اُن کی محفل میں گیا تھا وہ طوفان بدتمیزی کہ خدا کی پناہ! میں نے تو اُسی دن سے کان پکڑ لیا۔

**کان کاٹنا۔** چالاکی، عیّاری میں سبقت لے جانا۔

آپ سیٹھ جی کے کارنامے کیا بیان کر رہے ہیں اُن کا بیٹا ابھی سے باپ کے بھی کان کاٹتا ہے۔

**کان کا کچا ہونا۔** اپنی رائے نہ رکھنا۔ دوسروں کی بات کا یقین کر لینا۔



جو شخص کان کا کچا ہوگا کبھی اچھا منتظم نہیں ہو سکتا۔

کنارہ کش ہونا ۔ الگ ہو جانا ۔ جدائی اختیار کرنا ۔
کالج کی انتظامی گندگی کو دیکھ کر مخلص حضرات کنارہ کش ہو گئے ۔
کورا رہ جانا ۔ جاہل رہ جانا ۔ محروم رہنا ۔
اس کے والدین نے پڑھانے لکھانے کی پوری کوشش کی
پھر بھی وہ کورا رہ گیا ۔
کھٹائی میں (معاملہ) پڑنا یا ڈالنا ۔ تاخیر طلب یا بحث طلب ہونا ۔
کیا آپ کے دوست لیکچرر ہو گئے نہیں بھائی معاملہ کھٹائی میں
پڑ گیا دوسرے امیدوار نے عدالتی چارہ جوئی کر دی ہے ۔
کھچڑی پکانا ۔ صلاح مشورہ کرنا ۔
کیا کھچڑی پکا رہے ہو ۔ کیا پکچر دیکھنے کا پروگرام ہے ۔
کھوے سے کھوا چھلنا ۔ بہت بھیڑ ہونا ۔
شام کو بازار چتلی قبر دہلی میں کھوے سے کھوا چھلتا ہے ۔

# گ

گردن چھڑانا۔ مصیبت سے نجات دلانا، آزاد کرانا۔

گردن حلال کرنا۔ حق تلفی کرنا، ظلم کرنا۔

گرہ کا کھل جانا۔ ذاتی نقصان ہونا۔

گرہ کھلنا۔ مشکل کام آسان ہو جانا۔

گل کترنا۔ عجیب و غریب کام کرنا۔ اچنبھے کا کام کرنا۔

گل کھلانا۔ فساد کھڑا کرنا، آفت لانا۔

گلے مڑھنا / گلے منڈھنا } زبردستی کسی کے حوالے کرنا۔

گنتی گنانا۔ برائے نام شمار کرانا، نمایشی خانہ پری کر کے دکھانا۔

گولر کا پھول کھلنا۔ نایاب چیز ہونا۔ عجیب بات پیش آنا۔

گھاٹ گھاٹ کا پانی پینا۔ جہاں دیدہ اور تجربہ کار ہونا۔

گھاس کھا جانا۔ بے عقل ہو جانا۔

گھاس کھودنا ۔ عقل و شعور کے خلاف کام کرنا۔ ذلیل کام کرنا۔

گھائی بتانا۔ دھوکا دینا۔ ٹالنا۔ حملہ بچانا۔

گھٹنے ٹیک دینا۔ پورا زور لگانا۔ پوری قوّت صرف کرنا۔

گھر بول اُٹھنا۔ رونق آجانا۔

گھر تک پہنچانا۔ انجام تک پہنچانا۔ پورا پورا قائل معقول کردینا۔

گھر جانے کا رستہ نہ ملنا۔ گھبرا جانا

گھوڑے دوڑانا۔ زیادہ کوشش کرنا۔

گاتے گاتے آدمی کلاونت ہو جاتا ہے۔ تجربہ کار، ماہر۔

تم کسی کی پروانہ کرو، اپنے آرٹ کو نکھارتے رہو، گاتے گاتے آدمی کلاونت ہو جاتا ہے۔

گھاٹ گھاٹ کا پانی پینا۔ بہت تجربہ کار۔

میاں! وہ تمہارے جھانسے میں نہیں آسکتا۔ اُس نے گھاٹ گھاٹ کا پانی پیا ہے۔

گاڑھی چھننا۔ خوب محبت اور میل ہونا، لڑائی تکرار ہونا۔

آج کل کمیونسٹ پارٹی اور کانگریس میں گاڑھی چھن رہی ہے۔

گدڑی کا لال۔ ہونہار۔

تعلیم عام ہونے سے غریبوں میں بھی گدڑی کے لال پیدا ہو رہے ہیں۔

گرہ باندھنا۔ یاد رکھنا

میاں! گرہ باندھ لو، کام پورا ہونے سے پہلے کام کا پروپیگنڈا

کبھی نہ کرنا

گرہ لگانا۔ خیال رکھنا۔ نصیحت پر کاربند ہونا۔ وعدہ پورا کرنا۔
بھائی! گرہ لگالو، تم بہت بھولنے والے ہو، میری کتاب ضرور لانا۔

گریبان میں مُنہ ڈالنا۔ شرم سے گردن نیچی کرنا، اپنے قصور کا اعتراف کرنا۔
جس کو کرسی مل جاتی ہے وہ دوسروں پر نکتہ چینی کرتا ہے اپنے گریبان میں مُنہ نہیں ڈالتا۔

گھر پھونک تماشا دیکھنا۔ بیجا خرچ کرکے مزے اُڑانا۔
بعض مالداروں کے بیٹے گھر پھونک تماشا دیکھتے ہیں

گڑے مُردے اکھاڑنا۔ بھولی ہوئی باتوں کا دہرانا۔
ملک کے بٹوارے کی ذمہ داری کسی پر سہی! اب گڑے مردے اُکھاڑنے سے کیا حاصل؟

گھڑا بھر جانا۔ اختتام پر پہنچنا۔
اب دنیا میں نوآبادیاتی نظام کا گھڑا بھر چکا ہے۔

گھڑوں پانی پڑنا۔ بہت شرمندہ ہونا۔
ایک شاعر کو اپنی ہمہ دانی پر ناز تھا۔ طرحی مشاعرے میں کئی مصرع بحر سے خارج پڑھ گئے۔ اہل نظر نے گھیر لیا۔ گھڑوں پانی پڑ گیا۔

گل چھرّے اڑانا۔ عیش کرنا۔
جاگیرداری نظام میں طوائفوں نے بھی خوب گل چھرّے اڑائے۔



گلے کا ہار ہونا۔ بہت پیارا ہونا۔

ذوالفقار علی بھٹو ایک زمانے میں صدر ایّوب کے گلے کا ہار تھے۔

گنگا نہانا۔ کسی مشکل کام کو انجام پر پہنچانا۔

حسب مرضی نئے کابینہ بنا کر اندرا گاندھی گنگا نہالیں۔

گونگے کی مٹھائی۔ نہایت ہی لطیف اور مزیدار چیز، ایسا لطف جو بیان سے باہر ہو۔

اُس محفل میں اندرانی رحمان کا رقص اور لتا منگیشکر کا نغمہ تھا۔ کیا بیان کریں۔ گونگے کی مٹھائی سمجھیے۔

گھی کے چراغ جلنا۔ خوشی منانا۔

گاندھی جی کی شہادت پر فرقہ پرستوں کے گھر گھی کے چراغ جلے۔

گیہوں کی بال نہیں دیکھی۔ ناتجربہ کار، نادان۔

کارل مارکس کی کتاب کا ترجمہ وہ کیا کر سکتا ہے۔ اس نے گیہوں کی بال نہیں دیکھی۔

# ل

لاکھ سر کا ہو جانا - ہٹ کرنا، ایک نہ ماننا، سربرآوردہ ہونا۔
لاکھ من کا ہونا - بات میں استقلال ہونا۔ صاحبِ عزّت و وقار ہونا
لاگ پیدا کرنا - عداوت پیدا کرنا۔
• لال پیلا ہونا - نہایت خفا ہونا، غصّے میں بھرنا۔
لال کر دینا } مالا مال کر دینا۔
لال کرنا }
لب سینا - زبان بند کرنا - بولنے نہ دینا۔
لگانا بجھانا - لڑائی جھگڑا کرانا۔ بھڑکا کر بُرائی کرنا
لنگوٹی بندھوا دینا - مفلس اور قلاش بنا دینا۔ سب کچھ لوٹ لینا۔
لوٹے میں نمک ڈالنا - قسمیہ عہد کرنا، پختہ اتفاق کرنا۔
لہو پانی ایک کرنا } کسی کام میں سخت محنت اٹھانا۔ سخت مصیبت اٹھانا۔
لہو پسینا ایک کرنا }

لہو سفید ہونا۔ محبّت نہ رہنا، مروّت نہ رہنا، رحم نہ رہنا۔
لالے پڑنا۔ ناامیدی، مایوسی۔
سیلاب زدہ علاقوں میں لوگوں کو روٹیوں کے لالے پڑ گئے۔
لالہ باعتبار عینک۔ جو شخص دوسرے کے بھروسے پر رہتا ہو اور خود کچھ نہ کرتا ہو۔
کیا بتائیں اُن کے صاحبزادے کیا کر رہے بس یہی کہ لالہ باعتبار عینک۔
لاسے پر لگانا۔ فریفتہ کرنا۔ جال میں پھنسا لینا۔
اس نے سیٹھ جی کے بیٹے کو لاسے پر لگا دیا ہے اب خوب رقم وصول کرے گا۔
لپکا پڑنا، چسکا پڑنا۔ بُری عادت پڑنا۔
اس کو قمار بازی کا لپکا پڑ گیا ہے۔
لکھے موسیٰ پڑھے خدا۔ ایسی تحریر جو کسی سے پڑھی نہ جائے۔
وہ پروفیسر ہو گیا یہ اور بات ہے مگر حضور کی تحریر کا حال یہ ہے
کہ لکھے موسیٰ پڑھے خدا۔
لکیر کا فقیر ہونا۔ پُرانی بات پر قائم رہنا۔
کیا تماشا ہے۔ ایشیا میں لکیر کا فقیر ہونا بھی خوبی سمجھا جاتا ہے۔
لگا تو تیر، نہیں تو تُکّا۔ ہر کام کرنے میں ہمّت باندھنا چاہیے۔
تمہارا کیا بگڑتا ہے، مقابلے کے امتحان میں شریک ہو جاؤ۔
لگا تو تیر نہیں تو تُکّا۔
لنگوٹی میں پھاگ کھیلنا۔ مفلسی میں عیش کرنا۔



دنیا میں عبط ہو گئیں مگر نواب زادے لنگوٹی میں پھاگ کھیلتے ہیں۔

لوہے کے چنے چبانا ۔ مشکل کام ہونا۔
تعلیم حاصل کرنا لوہے کے چنے چبانا ہے ۔
لوہا ماننا ۔ ہار ماننا۔کسی کی بڑائی تسلیم کرنا ۔
کمال اتاترک کی دلاوری کا تمام یورپ لوہا مانتا تھا۔
لہریں گننا ۔ نکماپن ، بیکاری، تضیع اوقات ۔
حضور کا کوئی شغل نہیں ، لہریں گنتے رہتے ہیں ۔
لہو پانی ہونا ۔ رنج و غصہ میں مبتلا ہونا ۔
ملک میں فرقہ پرستی کی فساد دیکھ کر لہو پانی ہوتا ہے ۔
لینا ایک نہ دینا دو ۔ حاصل نہ حصول ، فائدہ نہ غرض ۔
تم کیوں ناصح بنے ہوئے ہو ـــــ ادارہ میں کچھ ہوتا رہے ،
لینا ایک نہ دینا دو۔
لینے کے دینے پڑنا ۔ دقت میں پڑ جانا ۔ فائدہ کی جگہ نقصان ہونا ۔
پولس کے مقابل بے قصور کی حمایت پر بھی لینے کے دینے پڑ جاتے
ہیں ۔



مات کرنا۔ زک دینا، قائل کرنا، شرمندہ کرنا، سبقت لے جانا۔

ماتھا پیٹنا۔ } پچھتانا، افسوس کرنا، ماتم کرنا۔
ماتھا کوٹنا

ماتھا ٹھنکنا۔ کسی بات کے ہونے سے پہلے اُس کے بُرے آثار نظر آجانا۔

مال گننا۔ با وقعت سمجھنا۔

مُٹھی میں ہونا۔ قابو میں ہونا، قبضے میں ہونا، اختیار میں ہونا۔

مُٹھی میں ہوا بند کرنا۔ ناممکن کام کی انجام دہی کا خیال کرنا۔ کارِ عبث

مٹی پلید ہونا
مٹی خراب ہونا } بے عزت ہونا، برباد ہونا، نہایت دکھ میں ہونا۔
مٹی خوار ہونا

مٹی کر دینا۔ خراب کر دینا، بگاڑنا، خاک میں ملانا، خاک کی طرح بے وقعت کرنا۔



مٹی لے ڈالنا۔ بار بار آنا جانا۔

مراد بر لانا ۔ کسی کا مقصد پورا ہونا ۔
مزاج ہوا پر ہونا ۔ کمال مغرور ہونا ۔
مضمون گانٹھنا ۔ مطلب حاصل کرنا
مضمون گڑھنا ۔ تہمت لگانا ۔
مُنہ بنوانا ۔ لیاقت پیدا کرنا ۔ کسی کام کے لائق ہونا ۔
مُنہ پر لانا ۔ بیان کرنا ، ظاہر کرنا ۔
مُنہ پر لگائے جانا ۔ کسی خطرناک چیز کے سامنے کر دینا ۔
مُنہ پر ناک نہ ہونا ۔ بے عزّت ہونا ، ننگ و ناموس کا خیال نہ ہونا
مُنہ پر ہوائیاں اُڑنا ۔ گھبرا جانا ۔ چہرے کا رنگ اُڑ جانا ۔
مُنہ سے بس کرنا ۔ زبان سے انکار کرنا ۔ مُنہ سے روکنا ، کافی سمجھنا ۔
مہتاب کا کھیت کرنا ۔ چاند اور چاندنی نکلنا ۔
میدان ہاتھ آنا ۔ فتح پانا ۔
ماشہ تولہ ہونا ۔ بہت نازک ہونا
بچّی کے دانت نکلنے میں اس کا مزاج ماشہ تولہ ہو گیا ہے ۔
مُٹھی گرم کرنا ۔ رشوت دینا ۔ ناجائز فائدہ اٹھانا ۔
مٹھی گرم کرو اور عیش اڑاؤ ، کا زمانہ گزر گیا ۔
مُٹھی کھُلی ہونا ۔ سوال کرنا ، مانگنا ۔
رسوائی کو کیا کیجیے ، ہر ایک کے سامنے اُس کی مٹھی کھلی ہوتی ہے

مزا چکھانا۔ بدلہ لینا۔
دہلی میں نادر شاہ نے محمد شاہ رنگیلے کو مزا چکھا دیا تھا۔
مسافر کی گٹھری بنا ہوا ہے۔ جاڑے کی وجہ سے سکڑنا۔
جاڑوں میں فٹ پاتھ پر جسے دیکھیے، مسافر کی گٹھری بنا ہوا ہے۔
مکھی مارنا۔ بیکار رہنا۔
لالہ جی کا دیوالہ نکل گیا اب بیٹھے مکھی مارتے ہیں۔
مکھی اڑا دینا۔ اچٹتا ہوا سلام کرنا۔
وہ آپ کا کبھی شاگرد رہا ہوگا۔ اب پولس انسپکٹر ہے، کہیں نظر آتا ہے تو مکھی سی اڑا دیتا ہے۔
مکھی چھوڑنا ہاتھی نگلنا۔ چھوٹی باتوں میں دیانت داری ظاہر کرنا اور بڑے معاملہ میں بے ایمانی کرنا۔
بھائی! تم اس کی دیانت کی مثالیں دیتے ہو۔ تمھیں کیا علم ہے وہ مکھی چھوڑتا ہے ہاتھی نگلتا ہے۔
منتر پھونکنا۔ جادو کرنا۔
تم نے اس پر کیا منتر پھونک دیا ہے۔ جب ملتا ہے تمھارا قصیدہ پڑھتا ہے۔
منہ میں پانی بھر آنا۔ لالچ ہونا، کسی چیز کو دیکھ کر اسے پانے کی خواہش پیدا ہونا۔
دیوانِ غالب کا نو دریافت نسخہ پاکستان سے چھپا ہے اسے



دیکھ کر منہ میں پانی بھر آتا ہے

مُنہ باندھے ہوئے بیٹھنا۔ فاقے سے ہونا۔
کیا آزاد ہندوستان میں بھی بہت سے لوگ مُنہ باندھے ہوئے بیٹھے رہتے ہیں جی نہیں!
مُنہ پر فاختہ اڑ جانا۔ فق ہو جانا، چہرہ پر ہوائیاں اڑنے لگنا۔
اس نے جھوٹی گواہی تو دے دی مگر وکیل کی جرح میں مُنہ پر فاختہ سی اڑ گئی۔
مُنہ پر مہتاب چھٹنا۔ خوف یا شرم سے مُنہ کا رنگ پھیکا پڑنا
ایک شاعر نے مشاعرے میں میری نئی غزل پڑھ دی۔ میں نے رسالہ میں چھپی ہوئی غزل دکھا دی تو مُنہ پر مہتاب چھٹنے کا عالم دیدنی تھا۔
مُنہ پر میٹھا ہونا۔ سامنے شیریں کلام ہونا اور دل میں کھوٹ ہونا۔
مُنہ پر میٹھا ہونا نیکی کی علامت نہیں خطرے کی نشانی ہے۔
مُنہ جوڑنا۔ غیبت کرنا، کانا پھوسی کرنا۔
عورتوں کی ایک یہ بھی عادت ہے کہ جو عورت اُٹھ کر اُن کے پاس سے چلی جاتی ہے باقی عورتیں مُنہ جوڑنا شروع کر دیتی ہیں۔
مُنہ کی کھانا۔ ہار جانا۔
دوسری جنگ عظیم میں ہٹلر کو اسٹالن کے مقابل مُنہ کی کھانا پڑی۔
مُنہ لگانا۔ بڑھانا چڑھانا۔
اوباش لوگوں کو مُنہ لگانا عذاب میں مبتلا کر دیتا ہے۔
مُنہ آنا۔ طنز کرنا۔ بُرا بھلا کہنا۔
بڑوں کے مُنہ آنا تہذیب کے منافی ہے۔
مُنہ بھر دینا۔ رشوت دینا۔

اُس نے پولس کا مُنہ بھر دیا اب قتل کی تفتیش کون کرے گا۔

مُنہ پر آنا۔ زبان پر آجانا، ظاہر ہو جانا۔

اُس کے دل میں بخار تھا، آخر حرفِ شکایت مُنہ پر آ ہی گیا۔

مُنہ چڑھانا۔ عزّت دینا، گستاخ کر دینا۔

بیگم صاحبہ نے خادمہ کو مُنہ چڑھا لیا ہے اس لیے وہ لنترانی ہانکتی ہے۔

مُنہ سنبھالنا۔ سوچ سمجھ کر بات کرنا، زبان کو قابو میں رکھنا۔

آپ ایک ایڈوکیٹ سے بات کر رہے ہیں مُنہ سنبھال کر بات کیجیے۔

مُنہ کھلوانا۔ بات کرنے کی جرأت کرنا۔

بھائی جان! کیوں میرا مُنہ کھلواتے ہو۔ تم نے زندگی بھر خاندان کی تباہی کی ہے۔

مونچھوں پر تاؤ دینا۔ جھوٹی شیخی بگھارنا۔

تمھیں بس مونچھوں پر تاؤ دینا آتا ہے ابھی تک کچھ کر کے تو دکھایا نہیں۔

موم کی ناک۔ غیر مستقل مزاج

اُس کی بات کا کیا اعتبار، وہ موم کی ناک ہے۔

مین میکھ نکالنا۔ عیب نکالنا، کسی کام کے نہ کرنے کے لیے دلیل لانا۔

آپ نے کسی کی رہبری آج تک نہیں کی۔ بس مین میکھ نکالنا سیکھ لیا ہے۔

# ن

ناخن سے گوشت جدا کرنا۔ رشتہ داروں کو جدا کرنا۔ اپنوں کو چھوٹنا نا۔
ناخن کا جگر کھودنا۔ جگر پر صدمہ پہنچانا۔ اُمنگ پیدا کرنا۔
ناخن گڑنا۔ اختیار ہونا، نقشا جمنا۔
ناخن گھسنا۔ کوشش و سعی حد سے زیادہ کرنا۔
ناک اونچی ہونا۔ عزت بڑھنا، سرخروئی ہونا۔
ناک کان کاٹنا۔ کمال ذلیل کرنا۔
نام اُچھلنا۔ برائی کے ساتھ نام مشہور ہونا۔
نام بازار تک جانا۔ عام لوگوں میں بدنامی ہونا۔
نام بکنا۔ نام کی شہرت سے چیز بکنا۔ نام کی قدر ہونا۔
نام جھنڈے پر چڑھانا۔ بدنام کرنا۔
نام دھرا جانا۔ بُرا نام رکھا جانا۔ بُرا کہا جانا۔
نام کے کان پکڑنا۔ استادی یا کمال کا قائل ہونا۔

نام سے کانوں پر ہاتھ دھرنا۔ کمال نفرت و بیزاری۔

نام کا سکّہ جاری ہونا }
نام کا سکّہ چلنا } بہت رعب داب ہونا

ناؤ کھیتا۔ کنبے کا خرچ برداشت کرنا۔

نصیبا سکندر ہونا۔ اقبال یاور ہونا، تقدیر چمکنا۔

نصیبوں کی گرہ کھلنا۔ بدقسمتی دور ہونا۔

نظر سے گزرنا۔ دیکھا جانا۔ تجربہ ہونا۔

نظروں سے گرا دینا۔ ذلیل اور بے قدر کرنا۔

نقش بٹھانا۔ رعب جمانا۔ رسوخ پیدا کرنا۔

نقش کالحجر ہونا۔ دل نشیں ہو جانا۔

نمک کھانا۔ کسی کی نوکری کرنا، کسی کی دی ہوئی روٹی کھانا۔

نیا گل کھلانا۔ تازہ فتنہ اٹھانا، نیا شگوفہ چھوڑنا۔
انوکھی اور عجیب خبر اڑانا۔

نیند کافور ہو جانا۔ نیند اُڑ جانا۔

نادان کی دوستی جی کا زیاں۔ بیوقوف کی دوستی میں سراسر خطرہ ہے
آپ نے بھی کس سے دوستی کی ہے روز ایک نئی الجھن کا سامنا ہے۔
سچ کہا ہے 'نادان کی دوستی جی کا زیاں'

ناخن پر لکھا ہونا۔ خوب یاد ہونا۔

حضور! آپ کی تاریخ دانی بیروت ناخن پر لکھی ہوئی ہے

نادر شاہی حکم ۔ فوری حکم

بدرالدین طیب جی کا علی گڑھ یونی ورسٹی میں نادر شاہی حکم چلتا تھا۔

ناک پر مکھی نہ بیٹھنے دینا ۔ کسی کو کچھ نہ کہنے دینا۔

اس کے کالے کرتوت سے سب واقف ہیں مگر وہ ناک پر مکھی نہیں بیٹھنے دیتی۔

ناک بھوں چڑھانا ۔ بیزاری ظاہر کرنا ۔

ناک بھوں چڑھانے کی ضرورت نہیں۔ ہم اُسے سمجھا دیں گے اب وہ
رات کو دروازہ کھلا نہیں رکھے گا ۔

ناک رگڑنا ۔ منت و سماجت کرنا ۔

کہاں کی لیاقت، کس کی خودداری، دولت کے سامنے بڑے بڑے ناک رگڑتے ہیں ۔

ناک کٹوانا ۔ بدنام ہونا، ذلیل ہونا ۔

لڑکے! تیرے لچھن دیکھ لیے ۔ ضرور خاندان کی ناک کٹوائے گا۔

ناک میں تیر دینا ۔ خوب دق کرنا ۔

بڑے چھیلا بنے پھرتے تھے ۔ بیوی نے ناک میں تیر دے دیا ہے۔

ناک کے پھیر سے بیان کرنا ۔ سیدھی اور صاف بات کو طوالت سے بیان کرنا۔

بعض لوگ ہر بات کو ناک کے پھیر سے بیان کرتے ہیں ۔

ناک میں دم آنا ۔ تنگ ہونا ۔

وہ بچے بڑے شریر ہیں اُن کی شرارت سے ناک میں دم آگیا ہے۔

ناک چنے چبوانا ۔ عاجز کر دینا ۔

کسی لڑکے کا رشتہ [illegible]

ناک کا بال ہونا۔ کسی کے مزاج میں بہت دخل رکھنا۔

کرشنا مینن کا ایک وہ زمانہ تھا کہ وہ پنڈت نہرو کی ناک کا بال تھے۔

ناؤ میں خاک اُڑانا۔ صاف صاف جھوٹ کہنا۔

یہ کہاں سے خبر لائے کہ خان عبدالغفار خاں مستقل طور پر ہندوستان میں مقیم رہیں گے۔ ناؤ میں خاک اُڑانے کا کیا حاصل ہے۔

نرغے میں آجانا۔ چاروں طرف سے گھر جانا۔ مصیبت میں پھنس جانا۔

بیروت میں وطن دشمن فوج نرغے میں آتی جا رہی ہے۔

نشانہ خطا کرنا۔ نشانہ چوکنا۔

آپ سے پہلے اُس کی کتاب مارکیٹ میں آگئی۔ نشانہ خطا کر گیا۔

نشہ ہرن کر دینا۔ نشہ دور کر دینا۔

پولس نے شرابی کا نشہ ہرن کر دیا۔

نصیبوں کی گرہ کھلنا۔ بدقسمتی دور ہونا۔

زمینوں کی چک بندی میں بیکار وکیلوں کے نصیبوں کی گرہ کھل گئی۔

نظر میں کھٹکنا۔ نگاہ کو بُرا معلوم ہونا۔

بنگلے کے سامنے کوڑے کرکٹ کا ڈھیر نظر میں کھٹکتا ہے۔

نقشِ دیوار بن جانا۔ سکتے کے عالم میں ہو جانا۔

مولانا ابوالکلام آزاد کے جنازے پر پنڈت نہرو نقشِ دیوار بن گئے تھے

نقشا جمنا۔ بات بننا۔ مطلب حاصل ہونا۔

اب ہندوستان میں جمہوری نظام کا نقشا جم گیا۔

نکٹورے توڑنا۔ احسان جتانا، اترانا

اُس کے باپ کا دوست لوک سبھا کا ممبر ہو گیا ہے تو وہ بھی نکٹورے توڑنے لگی ہے۔

نکّو بنانا۔ بدنام کرنا، بے عیب کو عیب دار بنانا۔

اس کی غلط روش پر اُس کے ماں باپ تو چپ ہیں مگر تمھیں ناصح بنا کر نکّو بنانے ہو۔

نگاہوں میں تولنا۔ اٹکل سے جانچنا۔ منشا دریافت کرنا۔

تجربہ کار انسان لوگوں کو نگاہوں میں تول لیتے ہیں۔

نمک مرچ ملانا۔ بات کو بہت بڑھانا۔

آپ کی چھوٹی بھاوج نمک مرچ ملانے میں باکمال ہے۔

نمازی کا ٹکا۔ سخت جواب ملنا، ہاتھ کے ہاتھ بدلا ملنا۔

ابراہیم لودی نے تمام درباریوں کو پریشان کر رکھا تھا آخر بابر سے نمازی کا سا ٹکا مل گیا۔

ننگوں کو بھوکوں نے لوٹ لیا۔ چالاک اور دغاباز

اسکندر مرزا کو ایوب خاں نے اور ان کو یحییٰ خاں نے چلتا کر دیا۔ سچ کہا ہے ننگوں کو بھوکوں نے لوٹ لیا۔

ننانوے کے پھیر میں پڑنا۔ مال جمع کرنے کی ہوس بڑھنا۔

بڑے شہروں میں عموماً لوگ ننانوے کے پھیر میں پڑ جاتے ہیں۔

نو دو گیارہ ہونا۔ رفو چکر ہونا۔

آپ نے جس مہمان کو بھیجا تھا وہ میرا قلمی دیوان لے کر نو دو گیارہ ہو گیا۔

# و

واسطہ پڑنا ۔ سروکار ہونا ۔ کام پڑنا ۔
واسطہ پیدا کرنا ۔ وسیلہ بہم پہنچانا ۔ ڈھب لگانا ، موقع نکالنا ۔
واسطہ دینا ۔ دہائی دینا ۔ بیچ میں ڈالنا ۔
واسطہ رکھنا ۔ تعلق رکھنا ، علاقہ رکھنا ، غرض رکھنا ۔
وبال پڑنا ۔ صبر پڑنا ، ظلم کا بدلہ ملنا ۔ قہر الٰہی نازل ہونا ۔
وحشت کی لینا ۔ وحشت کی باتیں کرنا ۔
ورق کے ورق سیاہ کرنا ۔ مسودہ تیار کرنا ، بہت کچھ لکھنا
وعدہ وعید کرنا ۔ ٹال مٹول کرنا ، لیت و لعل کرنا ، آج کل کرنا ۔
وہ پانی ملتان بہہ گیا ۔ اب موقع جاتا رہا ، وہ بات گئی گزری ہوئی ۔
وہی کاسہ وہی آش ۔ حالتِ سابقہ میں تغیر نہ ہونا ۔
وار کرنا ۔ چوٹ کرنا ۔ حملہ کرنا ۔
دشمن پر بھرپور وار کرنا چاہیے

وارے نیارے ہونا ۔ خوب کمانا ، خوب فائدہ ہونا ۔

اس سال ڈالڈا گھی کے دام بڑھنے سے دکانداروں کے وارے نیارے ہو گئے۔

**وحشت برسنا۔** ویرانی برسنا۔ اداسی چھا جانا۔

جہاں جہاں فساد میں عمارتیں، کارخانے تباہ ہو گئے وہاں ہر طرف وحشت برستی ہے۔

**وضو ٹھنڈے ہونا۔** وضو ڈھیلے ہونا، پست ہمت ہونا۔ ولولہ جاتا رہنا، نیت بدل جانا۔

کہیے آپ کے گھر کی تعمیر کس منزل میں ہے؟ میاں ابھی نہیں، اب وضو ٹھنڈے ہو گئے۔

**وقت پڑنا۔** ضرورت پیش آنا۔

وقت پڑنے پر اپنے بھی بیگانے ہو جاتے ہیں

**وقت وقت کی راگنی۔** موقع موقع کا کام

وہ آجکل کرسی پر ہے جو کرے ٹھیک ہے یہ وقت وقت کی راگنی ہے۔

**ولی کو ولی پہچانتا ہے۔** ہر قسم کے آدمی کو اسی قسم کا آدمی پہچان سکتا ہے۔

اس سیٹ پر لمبے بال والے جو صاحب بیٹھے ہیں شاعر معلوم ہوتے ہیں۔ کیا آپ انھیں جانتے ہیں۔ نہیں۔ پھر؟ ارے بھئی ولی کو ولی پہچانتا ہے۔

**وہ دن گئے کہ خلیل خاں فاختہ اڑایا کرتے تھے۔** اقبال کا زمانہ گزر گیا۔

نواب اندر جواڑے اب اپنے محل بیچنے کی فکر میں رہتے ہیں وہ دن گئے کہ خلیل خاں فاختہ اڑایا کرتے تھے۔

**وہ قصہ ہی گاؤ خورد ہو گیا۔** وہ جھگڑا مٹ گیا۔

اب مالک مکان سے آپ کے کیسے تعلقات ہیں، خوشگوار، وہ قصہ ہی گاؤ خورد ہو گیا۔

**وہی کاسہ وہی آش۔** پرانی حالت میں تبدیلی نہ ہونا۔



آپ کے ادارے کے نظم و نسق میں کچھ تبدیلی ہوئی؟ خاک نہیں، وہی کاسہ وہی آش۔



ہاتھ پانْو مارنا ۔ ہاتھ پانْو چلانا، بے قرار ہونا ۔ تڑپنا۔

ہاتھ پتھر تلے آنا } نہایت مشکل اور مصیبت میں پھنسنا، بے بس ہونا،
ہاتھ پتھر تلے دبنا } مجبور و ناچار ہونا ۔

ہاتھ پر ہاتھ دھرا ہوا ہونا ۔ کسی چیز کا تیار اور موجود رہنا ۔ ہر وقت پاس رہنا ۔

ہاتھ پر سانپ کھلانا ۔ جان جوکھوں کا کام کرنا، جان کو خطرے میں ڈالنا ۔

ہاتھ پر سونا اُچھالنا ۔ بہت زیادہ امن

ہاتھ پر ہاتھ مارنا ۔ شرط بدنا، قول دینا، کسی بات کا وعدہ کرنا۔

ہاتھ تھامنا ۔ گرتے ہوئے کو سنبھالنا ۔

ہاتھ تیار ہونا ۔ ہاتھ کو کسی کام کی مشق ہونا ۔

ہاتھ لال کرنا ۔ الزام لینا ۔

ہاتھوں کی لکیریں مٹانا ۔ رشتے داروں کے حق کی پروا نہ کرنا ۔

ہاتھوں سے گینڈے کھانا ۔ زبردست سے مقابلہ کرنا ۔



ہلدی لگا کے بیٹھنا ۔ بہانا کرنا، حیلہ ڈھونڈنا ،

ہلکان ہونا۔ سخت پریشان اور حیران ہونا۔
ہوا بتانا۔ ٹال دینا۔
ہوا دیکھنا۔ زمانے کا نشیب و فراز دیکھنا، انداز اور وضع کی جانچ کرنا۔
ہوا کا رخ بتانا۔ ٹالنا، چلتا کرنا، مُنہ نہ لگانا۔
ہوا نہ رہنا۔ رونق نہ رہنا، بہار نہ رہنا۔
ہونٹ چبانا۔ رشک، حسرت، غصّہ، افسوس ظاہر کرنا۔
ہاتھ اُٹھا کے دینا۔ اپنی خوشی سے دینا

ملازمہ نے مالکن سے کہا، مجھے آپ ہاتھ اُٹھا کے جو کچھ دیں گی وہی میرے لیے نعمت ہے۔

ہاتھ بٹانا۔ کسی کام میں مدد کرنا۔

اُس کی لڑکی بڑی ہوگئی ہے وہ ماں کے کام میں ہاتھ بٹاتی ہے۔

ہاتھ بڑھانا۔ اپنی حد سے بڑھنا، دخل دینا

بس! ہاتھ بڑھانے کی ضرورت نہیں میں اپنے معاملات کو بہتر سمجھتا ہوں۔

ہاتھ بند ہونا، ہاتھ تنگ ہونا۔ مفلس ہونا۔

آزاد ہندوستان میں فنکاروں کی حالت سنبھلی ہے مگر اب بھی بہت سے ادیبوں کے ہاتھ بند ہیں۔

ہاتھ پانوٴ نکالنا۔ آزادی پانا، بے راہ ہو جانا، بگڑ جانا۔

جن بچّوں کی مناسب نگہداشت نہیں کی جاتی وہ ہاتھ پانوٴ نکال لیتے

ہاتھ سے جانا۔ کسی چیز کا قبضے سے نکل جانا۔

بیگم صاحبہ! آپ نے پانچ روپے نہیں بڑھائے اچھا خاصا ملازم ہاتھ سے جاتا رہا۔

ہاتھ ملنا۔ افسوس کرنا۔

جو لوگ سلیقے سے زندگی نہیں گزارتے وہ آخر کار ہاتھ ملتے ہیں۔

ہاتھ رنگنا۔ فائدہ اٹھانا۔

وہ انجینیر رہا مگر کبھی اپنے ہاتھ رنگنا پسند نہ کیے۔

ہاتھ پیر میں سنیچر ہونا۔ کسی قسم کا سکھ نہ ہونا، افلاس و غریب الوطنی۔

یگانہ چنگیزی نے شہر در شہر زندگی کے دن گزارے مگر ہاتھ پیر میں سنیچر تھا۔ کہیں کبھی آرام نہ ملا۔

ہاتھ بھر کا دل ہو جانا۔ بہت خوش ہونا۔

اُسے یونی ورسٹی ڈبیٹ میں پہلا انعام ملا۔ ہاتھ بھر کا دل ہو گیا۔

ہاتھ بھر کی زبان ہونا۔ زبان دراز ہونا۔

اُس لڑکی سے کون بحث کر سکتا ہے۔ اُس کی ہاتھ بھر کی زبان ہے۔

ہاتھ بیٹھنا۔ مشق ہونا، کاریگر ہونا۔

چوری کرنے میں اس کا ہاتھ بیٹھا ہوا۔

ہاتھ دھو کر پیچھے پڑنا۔ جی جان سے کام کرنا، درپے آزار ہونا۔

بلٹز بمبئی کا اڈیٹر تخریب کاروں کے ہاتھ دھو کے پیچھے پڑا ہے۔

ہاتھ پہ ہاتھ رکھ کر بیٹھنا۔ بیکار بیٹھنا۔

اٹھیے چلیے! ہاتھ پہ ہاتھ رکھ کر بیٹھے سے پہاڑ سی عمر نہیں کٹ سکتی۔

ہاتھ صاف کرنا۔ مال مارنا، زک دینا۔

ڈرائنگ روم میں اُسے لاکر بٹھاتے تو ہو نظر رکھنا۔ ورنہ کسی دن ہاتھ صاف کردے گا۔

ہاتھ آنا۔ قبضے میں آنا۔

یہ ٹائپ رائٹر بڑا سیک ہے کسی طرح ہاتھ آجائے تو کیا کہنا!

ہاتھ دھونا۔ ناامید ہونا۔

خرابیٔ صحت کے باعث وہ نوکری سے ہاتھ دھو بیٹھے۔

ہاتھ کا میل ہونا۔ بے حقیقت۔

قلندروں کے نزدیک روپیا پیسا ہاتھ کا میل ہے۔

ہاتھوں کے طوطے اُڑنا۔ بدحواس ہونا۔

نادرشاہ نے دہلی میں قتلِ عام کا حکم دے دیا تھا۔ اُس وقت راجا پرجا سب کے ہاتھوں کے طوطے اڑ گئے

ہاتھ پیلے کرنا۔ غریبوں کی طرح بیاہ کرنا۔

جہیز کی فکر میں پڑنے کی ضرورت نہیں لڑکی جوان ہے۔ بس ہاتھ پیلے کر دیجیے۔

ہتھیلی پر سرسوں جمانا۔ عجیب کام کرنا، چالاکی دکھانا۔ جلد بازی کرنا۔

تمام ملک کو پڑھا لکھا بنانے کے لیے مُدّت درکار ہے۔ ہتھیلی پر سرسوں جمانا بے معنی ہے۔

ہنوز دِلّی دور است۔ مقصد پورا ہونے میں دیر ہونا۔

اردو کو کب ثانوی سرکاری زبان کا درجہ ملے گا؟ میاں! ہنوز دِلّی دور ہے۔

ہوا باندھنا۔ جھوٹی عزت قائم کرنا، شان و شوکت دکھانا
ہندوستان میں پختون جرگہ کا قیام ہے نہ کوئی مہم نہ دفتر، کچھ لوگ محض ہوا باندھتے ہیں۔

ہوا سے باتیں کرنا۔ غرور کرنا، بہت اونچا ہونا۔
حکومت نے اُسے خطاب دے دیا ہے آجکل وہ ہوا سے باتیں کرتا ہے۔

ہوا لگنا۔ صحبت کا بُرا اثر ہونا۔
شہر میں رہ کر دیہات کے طلبہ کو بھی فیشن کی ہوا لگ جاتی ہے۔

ہوا ہو جانا۔ غائب ہو جانا۔
وہ تو سیلانی ہے ماں باپ کی ذرا نظر بچی اور وہ ہوا ہو گیا۔

ہوا کے گھوڑے پر سوار ہونا۔ جلدی کرنا۔
ایسے میں کیا کام بتاؤں ؟ آپ تو ہوا کے گھوڑے پر سوار ہیں۔

ہیرے کی کنی کھانا۔ خودکشی کرنا۔
عزت مند انسان اپنی بے عزتی سے پہلے ہیرے کی کنی کھانا گوارا کر لیتے ہیں۔

# ی

یاد گُدگدانا۔ بار بار کسی کی یاد آنا۔
یاد میں نہ دیکھنا۔ زندگی میں نہ دیکھنا۔
یار زندہ صحبت باقی۔ اب نہیں تو پھر سہی، زندگی ہے تو پھر ملاقات ہو گی۔
یک سر ہزار سودا۔ بہت سے کاموں میں پھنسنا اور فرصت نہ ملنا۔
یہ آزماکر وہ آزماکر۔ اچھی طرح جانچ پرتال کر کے۔
یہ آگیا وہ آگیا۔ ہمت بڑھانے کے لیے کہتے ہیں۔ بہت قریب ہے۔
یہ کبھی میرا وہ کبھی میرا۔ ناانصافی سے ہر چیز پر قبضہ کرنا۔
یہ دن دیکھا۔ اس حالت کو پہنچا۔
یہی گو یہی میدان۔ یہی وقت امتحان کا ہے۔
یہیں سے سلام کرتے ہیں۔ بیزاری ظاہر کرنا۔

یاد آنا۔ کسی بات کا خیال آنا۔
پاکستان سے دوستوں کے خطوط آتے ہیں تو ماضی کے خوشگوار لمحوں کی یاد آجاتی ہے۔
یاد اللہ ہونا۔ جان پہچان ہونا۔ دوستی ہونا۔
دہلی میں سب ہی اربابِ قلم سے اپنی یاد اللہ ہے۔
یاروں کا یار۔ دکھ درد میں شریک۔ شریکِ غم، شریک حال۔
شکیل بدایونی کی بڑی خوبی یہی تھی کہ وہ یاروں کا یار تھا۔
یک انار صد بیمار۔ ایک چیز اور خواہشمند سیکڑوں
ہر گریجوایٹ سرکاری نوکری چاہتا ہے مگر سب کو نوکری کہاں سے ملے۔ یک انار صد بیمار۔
یک نہ شد دو شد۔ ایک بلا تو تھی ہی دوسری اور پیچھے پڑی۔
ابھی اُس کا مرطوب علاقہ میں تبادلہ ہوا تھا، کچھ دن بعد گھر میں ڈاکا پڑ گیا۔ یک نہ شد دو شد۔
یہ اور ہوئی۔ یہ مزید بات ہوئی، اس پر طُرّہ یہ ہے۔
آمدنی کم، سگرٹ پینے کی پہلے سے عادت تھی اب فلیش کھیلنے کا شوق ہے یہ اور ہوئی۔
یہ بات کہاں۔ یہ موقع پھر حاصل نہ ہوگا۔
اس وقت حکومت مہربان ہے خوب کتابیں لکھو، رقم بٹور لو، پھر یہ بات کہاں۔

یہ باتیں ہیں - وہی باتیں - فضول باتیں -

کیسا استعفا! وہ اپنے منصب سے ہرگز نہیں ہٹے گا - یہ محض باتیں ہیں -

یہ پٹّی نہیں پڑھی - ایسے فقروں میں نہیں آتے ، یہ کام کرنا نہیں چاہتے -

تمھاری بڑی سالی تو بہت خوشحال ہیں ان سے رقم لے کر بِزنس قائم کرلو - بھائی ! انھوں نے یہ پٹّی نہیں پڑھی -

# ضرب الامثال

**آپ کاج مہا کاج** ۔ وہی کام اچھی طرح پورا ہوتا ہے جو خود کیا جائے۔
اس کی کتاب بڑے سلیقے سے چھپی ہے ۔ سب کام اپنی نگرانی
میں کرایا تھا۔ سچ کہا ہے ، آپ کاج مہا کاج ۔

**آدھا تیتر آدھا بٹیر** ۔ کچھ ایک طرح کا کچھ دوسری طرح کا۔
یہ کیسی دیوار کھنچی ہے کہیں پکی اینٹ لگائی ہے کہیں کچی ، دیوار کا
ناس کر دیا ، آدھا تیتر آدھا بٹیر۔

**آسمان سے گرا کھجور میں اٹکا** ۔ ایک مصیبت سے نکل کر دوسری میں گرفتار ہونا۔
مرکزی سرکار نے سیاسی لیڈر کو رہا کر دیا تھا ۔ اب ریاست نے گرفتار
کر لیا ۔ آسمان سے گرا کھجور میں اٹکا ۔

**آم کے آم گٹھلیوں کے دام** ۔ دوہرا فائدہ ۔
تربوز ہندوستان کا کیا عمدہ پھل ہے ، لوگ گودا کھاتے ہیں ،
چھلکوں کی ترکاری بناتے ۔ آم کے آم گٹھلیوں کے دام ۔

**ادھی کے واسطے** پیسے کا تیل جلانا ۔ بہت نقصان اٹھانا کم منفعت کے لیے

اسکوٹر میں بریف کیس رہ گیا، چھوڑیے، اب کہاں تلاش کیجیے گا
پولیس میں اطلاع کرکے اور چکر میں پڑنا ہے اَدھی کے واسطے
پیسے کا تیل جلانا عقلمندی نہیں۔

اشرفیاں لٹیں کوئلوں پر مہر۔ ضروری خرچ میں کنجوسی اور فضول کاموں پر
بہت زیادہ خرچ۔

گھر میں ارہر کی دال گھٹتی ہے اور شہر کا سفر ٹیکسی میں ہوتا ہے اشرفیاں لٹیں کوئلوں پر مہر۔

ادھر کنواں اُدھر کھائی۔ ہر طرح مشکل۔
قصبے میں مرضی کی نوکری نہیں شہر میں کوئی وسیلہ نہیں۔
کیا کریں ادھر کنواں اُدھر کھائی۔

اونٹ کے مُنہ میں زیرا۔ ضرورت سے بہت کم۔
دہلی سے گھنٹہ والے کا حلوا اتنا سا لے کر چلے تھے، اونٹ
کے مُنہ میں زیرا۔

ایک پنتھ دو کاج۔ ایک معاملہ میں دو کام نکل آنا۔
جیب تو پیسے سا تھ ڈرامہ آگرہ بازار کرنے کشمیر چلے جاییے
رقم بھی بچے گی اور سیر بھی ہو جائے گی۔ ایک پنتھ دو کاج۔

اونچی دُکان پھیکا پکوان۔ صرف نام ہی نام
کئی برس بعد سندیلے کے لڈو کھائے۔ مگر اب وہ مزا کہاں
اونچی دکان پھیکا پکوان۔

ایک ہاتھ تالی نہیں بجتی ۔ محبّت یا عداوت ایک طرف سے نہیں ہوتی ۔
بھئی! تم دونوں میں سے کسی ایک کو الزام نہیں دیا جا سکتا دونوں
طرف غلط فہمیاں ہیں، ایک ہاتھ تالی نہیں بجتی ۔

اندھیرے گھر کا اُجالا ۔ اکلوتا بیٹا، بیٹی ۔
مسز اندرا گاندھی نہرو خاندان میں اندھیرے گھر کا اُجالا ہے ۔

بکرے کی ماں کب تک خیر منائے گی ۔ آنے والی مصیبت ٹل نہیں سکتی ۔
آزاد ہندوستان میں جاگیرداری کی طرح ایک دن سرمایہ داری کا
بھی خاتمہ ہوگا ۔ بکرے کی ماں کب تک خیر منائے گی ۔

بلّی کے بھاگوں چھینکا ٹوٹا ۔ اتفاقاً کوئی موقع مل گیا ۔
ایک صاحب قبل از وقت ریٹائر کر دیے گئے اس لیے ہمیں ترقی
کا موقع مل گیا ۔ بلّی کے بھاگوں چھینکا ٹوٹا ۔

بھینس کے آگے بین بجانا ۔ بیوقوف کے سامنے عقل کی باتیں کرنا ۔
رجعت پرستوں کے سامنے سوشلزم کی بات کرنا بھینس کے آگے
بین بجانا ہے ۔

پانچوں گھی میں ۔ ہر طرح سے فائدہ ہی فائدہ ۔
تمھیں تو سسرال بھی مالدار ملی ہے اب تو پانچوں گھی میں ہیں ۔

پانی پی کر ذات کیا پوچھنی ۔ ایک بات ہو چکی تو پھر تفتیش کی کیا ضرورت
نکاح ہو گیا اب لڑکی کے کنبہ کا شجرہ معلوم کرنا کیا معنی ۔ پانی
پی کر ذات کیا پوچھنی ۔

پاؤ سیر چاول چوبارے رسوئی - کم حیثیت آدمی کا شیخی بگھارنا۔

وہ ہوٹل میں بیرا ہے اور باتیں کرتا ہے منیجر کی طرح پاؤ سیر چاول چوبارے رسوئی۔

پتّھر کو جونک نہیں لگتی - بے حیا پر کچھ اثر نہیں ہوتا۔

میاں! اس کی بد اطواری پر اسے دُنیا سمجھا چکی ہے مگر پتّھر کو جونک نہیں لگتی۔

پتّھر کی لکیر - مٹنے والی نہیں۔

بدالدین طبیب جی نے وعدہ کر لیا ہے تو ٹھیک ہے ان کی بات پتّھر کی لکیر ہے۔

تانت باجی راگ پایا - بات کے انداز ہی سے مطلب پر آگاہی ہو گئی۔

میں سمجھ گیا تمھیں وہاں جانا منظور نہیں ہے۔ تانت باجی راگ پایا! اب کچھ کہنے کی ضرورت نہیں۔

تھوتھا چنا باجے گھنا - کم ظرف بڑے دعوے کرتے ہیں۔

فرقہ پرست لوگ مرکزی سرکار پر قبضہ کرنے کا دعوا کرتے ہیں اس کا کیا غم ہے۔ تھوتھا چنا باجے گھنا۔

تھالی کا بینگن - بغیر اصول والا۔

اس کا کوئی سیاسی نظریہ نہیں اس لیے کسی سیاسی پارٹی میں اس کی عظمت نہیں وہ تو تھالی کا بینگن ہے

ٹیڑھی کھیر - مشکل کام، پیچیدہ معاملہ۔

ملک میں تمام سیاسی جماعتوں کا متحد ہونا ٹیڑھی کھیر ہے

**ٹاٹ کا لنگوٹا نواب سے یاری۔** مفلس کی امیر سے دوستی

تم پرائیویٹ فرم میں کلرک ہو اور مسز اندرا گاندھی کے صاحبزادے سے دوستی بڑھانا چاہتے ہو۔ کیا خوب ٹاٹ کا لنگوٹا نواب سے یاری۔

**جس کی لاٹھی اسی کی بھینس** - زبردست ہمیشہ غالب رہتا ہے۔

جنرل سوہرتو نے انڈونیشیا پر قبضہ کر لیا جس کی لاٹھی اسی کی بھینس۔

**جو بندھ گیا سو موتی۔** جو چیز کام آ گئی وہی اچھی۔

آپ نے ٹیوب ویل لگوا لیا۔ ٹھیک ہے۔ جو بندھ گیا سو موتی۔

**چمڑی جائے دمڑی نہ جائے۔** کنجوس جانی نقصان اٹھاتا ہے۔ لیکن پیسا خرچ نہیں کرتا۔

بیماری میں اس نے اپنا علاج نہیں کرایا اور مرض بڑھتا جا رہا ہے وہی مثل ہے چمڑی جائے دمڑی نہ جائے۔

**چھچھوندر کے سر پر چنبیلی کا تیل۔** کمینے کو بڑا مرتبہ مل جانا۔

ہیمو بقال کو دہلی کا تخت مل گیا تھا گویا چھچھوندر کے سر پر چنبیلی کا تیل۔

**چیل کے گھونسلے میں ماس کہاں** - سخی یا فضول خرچ کے پاس پیسا نہیں ٹھہر سکتا۔

بھائی چیل کے گھونسلے میں ماس کہاں۔ رفیع احمد قدوائی کا کچھ بھی بنک بیلنس نہیں نکلا۔

**حاکم سے زیادہ حاکم کے نوکر** ... حاکم سے بھی زیادہ رشوت لیتے ہیں۔

یادشاہت میں اہل کاروں کی آمدنی کا کیا کہنا! حاکم کے تین اور سمجھے کے نو۔

**حلوے مانڈے سے کام** ۔ اپنا ہی بھلا چاہنا ۔

اسے قومی ادارہ کی کیا پروا ۔ اپنے حلوے مانڈے سے کام

**خربوزے کو دیکھ کر خربوزہ رنگ پکڑتا ہے** ۔ صحبت کا اثر بہت ہوتا ہے ۔

اس کالونی میں آکر ہمارے بچے بھی فیشن سے رہنا سیکھ گئے۔

خربوزے کو دیکھ کر خربوزہ رنگ پکڑتا ہے ۔

**دریا میں رہنا مگرمچھ سے بیر** ۔ پڑوسی سے دشمنی اچھی نہیں ۔

بھئی! تم نے اس کالونی میں اپنے پڑوسی سے تعلقات کیوں خراب کر رکھے ہیں ۔ دریا میں رہنا اور مگرمچھ سے بیر۔

**دھوبی کا کتا گھر کا نہ گھاٹ کا** ۔ دونوں طرف سے محروم رہنا۔

بیوی کی ترغیب پر ماں باپ سے بگاڑ لی، اور سسرال میں بھی گزارا نہ ہوا ۔ دھوبی کا کتا گھر کا نہ گھاٹ کا ۔

**رکھ پت رکھا پت** ۔ دوسروں کی تم عزت کروگے تو تمھاری بھی عزت ہوگی۔

میاں! یاد رکھو، رکھ پت رکھا پت ۔ سماج میں عزت کے ساتھ زندگی گزارنے کا یہی بہتر طریقہ ہے ۔

**ریوڑی کے پھیر میں** ۔ ایسی مصیبت میں گرفتار ہونا جس سے چھٹکارا مشکل ہو۔

ایک پروڈیوسر کے کہنے پر تمام سرمایہ فلمی میگزین نکالنے میں لگا دیا۔

خریداری [illegible] اب ریوڑی کے پھیر میں پڑے ہیں ۔

ساون کے اندھے کو ہرا ہی سوجھتا ہے ۔ دل میں بیٹھی ہوئی بات نہیں نکلتی۔
دہلی میں جب کوئی تیوہار منایا جاتا ہے اُسے بیس برس بعد بھی لاہور
کی رونق یاد آتی ہے۔ ساون کے اندھے کو ہرا ہی سوجھتا ہے۔

سر منڈاتے ہی اولے پڑے۔ کسی کام کے شروع ہوتے ہی خرابی واقع ہونا۔
ایک پاکستانی پبلشر نے ایسی کتابیں چھاپنے کا اہتمام کیا تھا جو ہندوستان
میں بھی بڑی تعداد میں بک سکیں اسی زمانے میں پاکستانی حکومت نے
ہندوستان کو کتابیں، رسالے بھیجنے پر پابندی لگادی۔ بیچارے پر
سر منڈاتے ہی اولے پڑے

سو سنار کی ایک لوہار کی ۔ زیردست کی کوشش زبردست کے سامنے بیکار ہے۔
مرہٹے اور دکن کی مسلم ریاستیں مغل سلطنت میں داخل ہو کر گڑبڑ کرتے
رہتے تھے اورنگ زیب نے لشکر کشی کی اور سب کو مطیع کرلیا سو سنار
کی ایک لوہار کی۔

شہر میں اونٹ بدنام ۔ ہر کام میں مشہور آدمی کی ہی شامت آتی ہے۔
دہلی میں کسی قسم کا بھی چندہ ہو لوگ 'ہمدرد دواخانہ' پہنچ جاتے
ہیں ۔ یعنی شہر میں اونٹ بدنام۔

شیروں کا منہ کس نے دھویا ۔ بہادر کسی بات کی پروا نہیں کرتے۔
برسات کی اندھیری رات میں اب کہاں جائیے گا۔ صبح چلے جانا۔
ارے میاں! شیروں کا منہ کس نے دھویا۔ ہمارے لیے رات
بھی دن ہے

صبح کا پیالہ اکسیر کا نوالہ ۔ صبح کا تھوڑا کھانا بھی بہت مفید ہوتا ہے ۔
ہمیں تو صرف عمدہ ناشتہ کی طلب رہتی ہے کھانے کی فکر نہیں
صبح کا پیالہ اکسیر کا نوالہ ۔

طویلے کی بلا بندر کے سر ۔ خطا کوئی کرے سزا کوئی بھگتے ۔ بہت سے لوگوں کی بلا ایک غریب پر پڑنا ۔
کلاس کے تمام لڑکے شور مچا رہے تھے اور سزا مانیٹر کو ملی ۔ طویلے کی بلا بندر کے سر ۔

قاضی کیوں دُبلے شہر کے اندیشے میں ۔ ناحق اور بے موقع فکر کرنا ۔
استاف روم میں ایک اُستاد روز یہ ذکر چھیڑتے ہیں کہ حکومت ہند نے تمام ریاستوں کے حکمرانوں کے حقوق و مراعات سلب کر لیے اب بیچاروں کا کیا ہوگا ۔ میں نے ایک دن کہا آپ کی صحت پر کیا اثر پڑا ۔ آپ کا ان سے کیا تعلق ! قاضی کیوں دُبلے شہر کے اندیشے میں ۔

کتا راج بٹھایئے ، چکی چاٹے ۔ کمینہ انسان بلند مرتبہ ہو جائے تو بھی اُس کی بُری عادتیں دور نہیں ہو سکتیں ۔
وہ کم حیثیت کا آدمی تھا اب بڑا منصب مل گیا اس لیے کارکنوں کو خوفزدہ رکھتا ہے ۔ کتا راج بٹھایئے ۔ چکی چاٹے ۔

کھسیانی بلی کھمبا نوچے ۔ شرمندہ ہو کر ٹال مٹول کرنا ۔ ہار کے بعد بیزارگی

مخالف سیاسی پارٹیاں مرکزی حکومت کا کچھ بگاڑ نہیں کر سکیں۔ ایسی
زبانی بکواس کرتی ہیں۔ کھسیانی بلی کھمبا نوچے۔

کھچڑی کھاتے پہنچا اترنا۔ جھوٹی نزاکت ظاہر کرنا۔ ذرا سے کام سے
تکلیف محسوس ہونا۔

آج کل اُن کے مزاج کو نہ پوچھیے۔ کھچڑی کھاتے پہنچا اُترتا ہے۔

گڑ کھائے گلگلوں سے پرہیز۔ بڑی بُرائیاں کرنا اور چھوٹی برائیوں
سے بچنا۔

امتحان کی کاپی میں نمبر بڑھا دیتے ہیں مگر داخلہ کے وقت طالب علم
کی رعایت خلاف اصول ہے۔ گڑ کھائے گلگلوں سے پرہیز۔

گونگے کا گڑ کھٹا نہ میٹھا۔ نا قابلِ اظہار امر

وہ اپنے پڑوسی کا لڑکا ہے۔ اس کے متعلق کیا کہیں۔ گونگے
کا گڑ کھٹا نہ میٹھا

گیلے سوکھے دونوں جلتے ہیں۔ اندھیر ہونا۔

بد نظمی کے زمانے میں اچھے بُرے کی تمیز کیسے رہتی ہے گیلے
سوکھے دونوں جلتے ہیں۔

گیہوں کے ساتھ گھن پس گیا۔ زبردست کے ساتھ کمزور بھی مارا گیا۔

بدعنوانی میں افسر کے ساتھ کلرک بھی معطل کر دیا گیا۔ گیہوں
کے ساتھ گھن بھی پس گیا۔

مُدعی سُست، گواہ سست۔ صاحبِ معاملہ خاموش ہے اور دوسرے اس کی جگہ بول رہے ہیں۔

ایک صاحبزادے اپنے دوست کے ساتھ دفتر میں نوکری کے لیے گئے۔ ان کا دوست ہی ساری باتیں کرتا رہا اور وہ چپ بیٹھے رہے آخر کار افسر نے مُسکرا کر کہا خوب! مُدعی سُست گواہ چست۔

مینڈکی کو بھی زکام ہُوا۔ کم حیثیت کا ڈینگ مارنا۔

کل اُسے ملازمت ملی ہے اور سینیئر بننے لگا۔ پرنسپل کا مذاق اڑا رہا تھا۔ مینڈکی کو بھی زکام ہوا۔

میں بھروں سرکار کے میرے بھرے سقا۔ دوسروں کا کام کرنا اور اپنا کام دوسروں پر ڈالنا۔

حضور خود تو وائس چانسلر کی کوٹھی پر خدمت انجام دیتے ہیں اور اپنا کام ماتحتوں پر ڈال رکھا ہے۔ کیا کہنا! میں بھروں سرکار کے میرے بھرے سقّا۔

نام بڑا درشن تھوڑے۔ کسی کا نام کسی کام میں بہت مشہور ہو۔ اور تجربہ کے بعد غلط ثابت ہو۔

بڑی شخصیتوں کو قریب سے دیکھیے تو بعض کے متعلق یہی کہنا پڑے گا۔ نام بڑا درشن تھوڑے۔

نام میرا گاؤں تیرا۔ کوئی کمائے کوئی اڑائے، خود مال مارنا دوسرے کو دھوکے میں رکھنا۔

بیشتر قومی اداروں کے منتظمین قومی خدمت کے نام پر عیش اڑاتے ہیں اور قوم ایثار کرتی ہے۔ یہی مثال ہے نام میرا گاؤں تیرا۔

نیم حکیم خطرۂ جان۔ ناتجربہ کار سے کام بگڑنے کا اندیشہ رہتا ہے۔
قومی اداروں میں اکثر ناتجربہ کار افراد شامل کر لیے جاتے ہیں۔
اس لیے عوامی بہبود کا کوئی کام نہیں ہو پاتا بلکہ مستقل جھگڑے
رہتے ہیں سچ کہا ہے۔ نیم حکیم خطرۂ جان۔

نیکی برباد گناہ لازم۔ بھلائی کرنے پر برائی ملنا۔
مشرق میں اخلاق کا بڑا چرچا ہے مگر عالم یہ ہے کہ آپ جس کی بھلائی
کے لیے بات بتائیں گے وہ اس کو عیب جوئی قرار دے گا اور خفا ہو جائے
گا یعنی نیکی برباد گناہ لازم۔

وہ گانٹھ کا پورا ہے۔ دولت مند، مالدار۔
بعض رجواڑوں کا اب بھی کچھ نہیں بگڑا۔ وہ گانٹھ کے پورے
ہیں۔ یورپ میں اُن کا بینک بیلنس ہے۔

ہاتھ کنگن کو آرسی کیا۔ جو بات ظاہر ہو اُس کے بیان کرنے کی کیا ضرورت۔
اخبار آپ کے سامنے ہے اپنی فرسٹ ڈویژن ہے۔ ہاتھ
کنگن کو آرسی کیا۔

ہاتھی کے پانوں میں سب کا پانو۔ بڑے بڑے آدمیوں کے پیچھے
سب ہوتے ہیں۔
شہر دہلی میں چند شخصیتوں کا ہر کمیٹی پر قبضہ ہے۔ اہلِ قلم انھیں
کے گرد گھومتے ہیں۔ ہاتھی کے پانوں میں سب کا پانو!

ہاتھی نکل گیا دُم رہ گئی ۔ معمولی کام باقی رہ جانا ۔
آپ کی کتاب کس منزل میں ہے ؟ جلد ساز کے یہاں ہے ۔
ہاتھی نکل گیا دم رہ گئی ہے ۔

ہونہار بِروا کے چِکنے چِکنے پات ۔ اچھی چیز ابتدا ہی سے معلوم ہو جاتی ہے ۔
سرسیّد اور راجہ رام موہن رائے کے بچپن کے حالات پڑھ کر اس سچائی کو ماننا پڑتا ہے "ہونہار بروا کے چکنے چکنے پات ۔"

یہ بیل منڈھے چڑھتی نظر نہیں آتی ۔ یہ کام پورا ہوتا دکھائی نہیں دیتا ۔
کیا اُردو کو کالجوں میں ذریعۂ تعلیم بنا دیا جائے گا ؟ بھئی ! یہ بیل منڈھے چڑھتی نظر نہیں آتی ۔

یہ مُنہ اور مسور کی دال ۔ اس منصب اور کام کے لائق نہیں ۔
اُس نے یونی ورسٹی سے سکنڈ ڈویژن حاصل کر لی ہے ۔ کیا اسے سفیر یا گورنر بنا دیا جائے گا میاں! توبہ کرو یہ مُنہ اور مسور کی دال ۔

# اشعار میں محاوروں کا استعمال

اینٹ سے اینٹ بجانا۔ نیست و نابود کرنا، مسمار کرنا۔

لشکرِ غم نے کیا کعبۂ دل کو برباد
اینٹ سے اینٹ بجا دی ہے خدا کے گھر میں (داغ)

آب آب کرنا۔ شرمندہ کرنا۔ خفیف کرنا۔

چھلک چھلک کے ترے جام مے نے اے ساقی
ستم کیا مری توبہ کو آب آب کیا (جلیل)

آپے سے باہر ہونا۔ بیخود ہو جانا۔ غصے میں بیخود ہو جانا

خوش ہوا ایسا کہ میں آپے سے باہر ہو گیا
یار کا ملنا نہ ملنا سب برابر ہو گیا (جلیل)

اُلٹی گنگا بہانا۔ معمول یا رسم و رواج کے برعکس کرنا۔ ہٹ دھرمی۔

مجھ پہ رکھتے ہیں غیر کا الزام
اُلٹی گنگا بہائی جاتی ہے (داغ)

پانْو اُکھڑنا۔ ہار کر بھاگنا۔ پیٹھ دکھانا۔

منزلِ عشق میں ثابت قدمی مشکل ہے
اچھے اچھوں کے وہاں پانْو اُکھڑ جاتے ہیں (داغؔ)

پانْو پھیلانا۔ حد سے باہر ہونا۔

قدم کو ہاتھ لگاتا ہوں اُٹھ کہیں گھر چل
خدا کے واسطے اتنے تو پانْو مت پھیلا (انشاؔ)

پادر رکاب ہونا۔ جانے پر آمادہ ہونا۔

شکرِ خدا مسافرِ راہِ ثواب ہیں
اب دیر کوچ میں نہیں پادر رکاب ہیں (انیسؔ)

پانی پانی کرنا۔ شرمندہ کرنا۔

پانی پانی کر گئی مجھ کو قلندر کی یہ بات
تو جھکا جب غیر کے آگے تو تن تیرا نہ من (اقبالؔ)

ٹھیس لگنا۔ دھکّا لگنا۔ ٹھوکر لگنا۔

خیالِ خاطرِ احباب چاہیے ہر دم
انیس ٹھیس نہ لگ جائے آبگینوں کو (انیسؔ)

خاک ڈالنا۔ کسی ناگوار بات کو بھلا دینا، چھپانا۔

پچھتا رہے ہیں خون مرا کر کے کیوں حضور!
اب اس پہ خاک ڈالیے جو کچھ ہوا، ہوا (امیرؔ)

# صنائع

صنعت کی جمع صنائع ہے ۔ اس کی دو قسمیں ہیں ۔

۱۔ **صنائع لفظی** ۔ وہ صنعتیں جن سے الفاظ میں حُسن پیدا ہو ۔

۲۔ صنائع معنوی ۔ وہ صنعتیں جن سے معنی میں حُسن پیدا ہو ۔

**تضاد** ۔ شعر میں ایسے دو لفظ لانا جو معنی میں ایک دوسرے کی ضد ہوں ۔ مثلاً ۔

دی حق نے ہمیں سلطنتِ بحر و برِ عشق
ہونٹوں کو جو خشکی دی آنکھوں کو تری دی

**مراعاۃ النظیر** ۔ شعر میں ایسی چیزوں کا ذکر کرنا جن میں باہم مناسبت ہو جیسے ؎

خط بڑھا ، زلفیں بڑھیں ، کاکل بڑھے ، گیسو بڑھے
حسن کی سرکار میں جتنے بڑھے ہندو بڑھے

**ایہام** ۔ شعر میں ایسے دو لفظ لانا جس کے دو معنی ہوں ۔ ایک معنی قریب اور دوسرے معنی بعید ۔ شاعر کی مراد معنی بعید

سے ہوتی ہے۔ مثلاً

بستے ہیں ترے سایہ میں سب شیخ و برہمن
آباد تجھی سے تو ہے گھر دیر و حرم کا

**حُسنِ تعلیل** ۔ کسی چیز کی علّت یا سبب کو پسندیدہ طور پر بیان کرنا جو دراصل اس کی علّت یا سبب نہ ہو۔ جیسے۔

اسی باعث سے دایہ طفل کو افیوں دیتی ہے
کہ تا ہو جائے لذّت آشنا تلخئ دوراں سے

**لف و نشر** ۔ شعر کے پہلے مصرع میں چند چیزوں کا بیان ہوتا ہے اور دوسرے مصرع میں اُن کے مناسبات بیان کیے جاتے ہیں ۔ پہلی چیزوں کو لف اور دوسری چیزوں کو نشر اور تمام چیزوں کو لف و نشر کہا جاتا ہے۔ مثلاً ۔

تیرے رخسار و قد و چشم کے ہیں عاشق زار
گل جدا ، سرو جدا ، نرگسِ بیمار جدا

**ایہام تناسب** ۔ شعر میں ایسے معنی بیان کرنا جو ایک دوسرے سے مناسبت نہ رکھتے ہوں مگر ایک لفظ اپنے دوسرے معنی کے لحاظ سے دوسرے لفظ سے مناسبت بھی رکھتا ہو۔ مثلاً ۔

تیر کا ہجر میں وصال ہوا چلو جھگڑا ہی انفصال ہوا

**تنسیق الصفات** ۔ شعر میں ایک موصوف کے چند صفات کو لگاتار بیان کرنا جیسے

وہ نکو خوئے و نکو روئے خجستہ منظر
وہ بلند اختر و فرّخ روش و فرّخ خال

تشبیہ ۔ ایک چیز کو دوسری چیز کے ساتھ کسی صفت میں مُشابہ کرنا ۔

چاندنی رات پہ ہو صبح کا جس طرح گماں

استعارہ ۔ ایک لفظ کے اصلی معنی کو دوسرے معنی میں عاریتاً استعمال کرنا ۔
اس کی دو قسمیں ہیں ۔

۱ ۔ استعارہ بالتصریح ۔ جس میں مشبّہ کا بیان نہ ہو بلکہ صرف مشبہ بہ کا بیان ہو ۔ مثلاً شیر کہہ کر ' بہادر ' مراد لینا ۔ نرگس سے آنکھ کا مفہوم سمجھنا ۔

۲ ۔ استعارہ بالکنایہ ۔ جس میں مشبّہ کا بیان ہو اور مشبہ بہ کا بیان نہ ہو ، جیسے ۔ '

' دل کے ہم زخم کو مژگاں سے رفو کرتے ہیں '

مجاز مرسل ۔ جس کے مجازی اور حقیقی معنوں میں تشبیہ کا علاقہ نہ ہو مثلاً ۔

دستِ کرم ، چشمِ عنایت ۔ چراغ جلتا ہے ۔ دریا جاری ہے ۔

کنایہ ۔ موصوف کے لیے جو صفت یا اشارہ مقرر ہے صرف اسی کے بیان سے موصوف مراد لیا جائے ۔

شترِ بے مہار = فضول گو ، دریدہ دہن
بیٹیا کاہا کا [illegible]

تلمیح۔ شعر میں کسی قصہ، مسئلہ، مصرع یا فقرہ کی طرف اشارہ کرنا۔ مثلاً۔

دل میں ڈھونڈا ہے تجھے طور کی جانب نہ گیا
آئینہ دیکھ کے پتھر کی طرف کیا د[illegible]نا کرتا

مبالغہ۔ کسی کی اچھائی یا برائی کو حد سے زیادہ بڑھا کر بیان کرنا۔ جیسے۔

تری رکاب کے بوسے کی آرزو تھی وے
نہ آیا اپنے تئیں ماہِ نو سمجھ کے حقیر

تجنیسِ تام:۔ شعر میں ایسے دو لفظ لانا جو تلفّظ میں مشابہ ہوں اور معنی میں مختلف ہوں۔ جیسے:۔

کہا دل نے مرے دیکھی جو وہ مانگ
کہ ہے یہ رات آدھی، کچھ دعا مانگ

صنعت عکس۔ کلام میں جو چیز مقدّم ہو اُسے موخّر اور جو موخّر ہو اُسے مقدّم کر دیا جائے۔

ہم اور غیر دونوں یک جا ہم نہ ہوں گے
ہم ہوں گے وہ نہ ہوں گے وہ ہوں گے ہم نہ ہوں گے

توجیہہ۔ ایک کلام سے دو مطلب ایک دوسرے کے مخالف سمجھے جائیں۔

ایک قطرہ ہے سمندر ترے مُنہ کے آگے

ختم شد